سلسلۂ مطبوعات نمبر ۱۴۷

# دیوانِ جوشش

مرتّبہ

قاضی عبدالودود صاحب

شائع کردہ

انجمن ترقّیِ اُردو (ہند)، دہلی

سنہ ۱۹۴۱ء

سلسلۂ مطبوعات نمبر ۱۴۷

# دیوانِ جوشش

مرتّبہ

قاضی عبدالودود صاحب

شائع کردہ

انجمن ترقّیِ اُردو (ہند) دہلی

۱۹۴۱ء

# فہرست

# عرضِ حال

جوشش عظیم آباد کے مایۂ ناز شاعروں میں ہیں، ہم عصر تذکرہ نگاران کی استادی کے قائل ہیں، اور شیفتہ سا مشکل پسند نقادان کی نغز گوئی کا معترف ہی، لیکن قبولِ عام اور چیز ہی شہرت نہ پائی۔ خود کہتے ہیں:۔

"بہ ایں فصاحت وخوبی جہاں میں اے جوشش ہمارے شعر نے پایا نہ اشتہار افسوس"

انجمنِ ترقی اُردو ہند کا اہلِ بہار پر خاص احسان ہی کہ دیوانِ جوشش کو اپنے سلسلۂ مطبوعات میں شامل کر کے منظرِ عام پر لا رہی ہی۔

دیوان کا قلمی نسخہ جناب عبدالرشید صاحب نیموی سے مستعار ملا ہی۔ مرتّب اس عنایت کے لیے اُن کا نہایت ممنون ہی۔ بدقسمتی سے یہ نسخہ بہت سقیم حالت میں ہی، اور بے انتہا غلط لکھا ہوا ہی (تفصیل مقدمے میں ملاحظہ ہو) تصحیح میں بڑی زحمت اٹھانی پڑی ہی لیکن اس پر بھی اطمینان نہیں کہ اس کا حق ادا ہو سکا ہی۔ اس سلسلے میں جناب ریاض حسن خاں صاحب خیال سے جو اردو فارسی کے باخبر، کہنہ مشق اور سخن فہم شاعر ہیں بڑی مدد ملی ہی۔ اس کا تہِ دل سے شکریہ ادا کیا جاتا ہی۔

مقدمے میں ایک خاص باب قائم کرکے قدیم تذکروں سے جن میں سے اکثر نہایت کمیاب ہیں جوشش کے حالات نقل کیے گئے ہیں اور بارھویں صدی کے تذکروں میں جو اشعار پائے جاتے ہیں اُن کی مکمّل فہرست بھی دی گئی ہے۔ اِس سے کلام کے ایک معتدبہ حصّے کا زمانۂ تصنیف متعیّن کرنے میں مدد ملے گی۔ ان تذکروں میں ۱۶ شعر ایسے بھی ہیں جو دیوان میں نہیں ملتے۔ یہ اشعار ضمیمے میں درج کیے گئے ہیں۔

جوشش کے واقعاتِ زندگی تذکروں میں بہت کم ملتے ہیں، اور دیوان بھی اس پر زیادہ روشنی ڈالنے سے قاصر ہے۔ اس لیے اگر کوئی ایسی تصویر جس میں جوشش کے خدو خال اچھی طرح نمایاں ہوں نہ کھینچی جا سکے تو مرتّب معذور ہے۔

پتھر کی چھپائی میں اغلاط ناگزیر ہیں۔ ناظرین سے گزارش ہے کہ اگر دورانِ مطالعہ میں کوئی شعر غلط معلوم ہو تو غلط نامے کے علاوہ حواشی کی طرف بھی رجوع فرمائیں۔

جناب شرف عالم صاحب لکچرار بہار نیشنل کالج۔ بانکی پور نے مسوّدے کے بعض اجزا اور چند کاپیوں کی تصحیح کی ہے۔ ان کا شکریہ ادا کرنا بھی ضروری ہے۔

سطورِ بالا اور مقدّمے کے ڈھائی تہائی جز نومبر ۱۹۳۹ء ہی میں لکھے جا چکے تھے، لیکن مقدّمے کے آخری حصّے کی تحریر بعض وجوہ سے معرضِ التوا میں آگئی تھی۔ کاپیوں کی تصحیح کے وقت پتا چلا کہ بعض ضروری باتیں قلم انداز ہوگئی ہیں۔ ص ش کی تکمیل خ سے پہلے ہوئی ہے بعض شعر مثلاً ۱/۲ ش میں ن کے مطابق ہیں اور خ میں مختلف

ص ۱۵ جناب شرف عالم صاحب نے خ کے قلمی نسخوں کی عبارت (متعلق جوشش) کا

مقابلہ کیا۔ جامعۂ پٹنہ کے نسخے میں نام و تخلص نسخۂ کلکتہ کے مطابق ہیں۔ الفاظ کا خفیف اختلاف بھی پایا جاتا ہے۔ خ میں این کی بہت سی غزلیں جوشش کی زمینوں میں ملتی ہیں۔ یہ مصرع: "یہ بھی اپنے نصیب کی خوبی" ط ص۲۲ دونوں کے یہاں ہے۔ جوشش کا شعر ۱۳۱/۶ خ میں ہم دم، خلفِ حسرت کے نام درج ہے۔

ص۱۶ لطف کی رائے: "خوش لیاقتی اِن کی جو کچھ کہیے اس سے زیادہ ہے، طبیعت اِن کی نظم ریختہ میں نہایت رسا ہے، اور معنیِ بیگانہ سے بہ شدّت آشنا ہے ..."

ص۱۵ ع سے تمنّا کا حال نقل ہو کر آیا ہے، اس میں جوشش کا نام شیخ محمد روشن ہے۔ اِس تذکرے میں تمنّا اور نیاز کے دو شعر ہیں جو جوشش کے اشعار ۱۶۷/۱۴ و ۲۰۲/۲ سے مشابہ ہیں:

'داغوں کی مرے دل میں تو وہ جلوہ گری ہے — جو دیکھے ہے کہتا ہے کہ شیشے میں پری ہے'

'ہو چکا سرسبز اب نخلِ امید اپنا نیاز — پھولنے کے دن گئے ایّام پھلنے کے گئے'

ص۱۵ مجموعۂ نغز جلد ۲ ص۲۱۷: جوشش کا شعر ۲۱۵/۱ خفیف اختلاف کے ساتھ منصف عظیم آبادی کی طرف منسوب ہے۔

ص۲ حاشیہ ا کتاب کا نام "ہسٹری آف دی مرہٹہ پیپل" اور اس کے مصنّف کنکیڈ اور پیرسنس ہیں۔

ص۲ حاشیہ: "لیٹر مغلز" اور "مالوہ اِن ٹرینزیشن" سے بھی یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ دیا بہادر چھبیلا رام کا بیٹا تھا۔ اِن اطلاعات کے لیے مرتب جناب سیّد حسن عسکری صاحب کا ممنون ہے۔

ص۲ عظیم الشان یوں تو مدتوں بنگالہ و بہار کا صوبہ دار رہا، لیکن پٹنہ میں اُس کا قیام چند ہی سال رہا۔ عالم گیر کی وفات کے بعد یہاں سے گیا تو پھر واپس نہ آیا۔

صفحہ ۲۴ و ۲۵: فارسی عبارت جسونت رائے اور سراج الدولہ کے متعلق مظفر نامہ سے منقول ہے۔
صفحہ ۲۸ عروض الہندی میں ۱۰۹/۵، ۲۱۶/۱ کے پہلے اور ۱۱۰/۱۵، ۱۶۲/۲ کے دوسرے مصرع ملتے ہیں۔ غزل ۱۰۱،
ضمیمہ ا کی غزلیں، مثنوی متعلق نورتن، اور قطعۂ ہولی غالباً ابتدائی مشق کے نمونے ہیں۔
صفحہ ۲۹ و ۳۰ محرم کا خط ۱۱۷۶ھ اور رمضان کا خط ۱۱۷۹ھ کا لکھا ہوا معلوم ہوتا ہے جن پریشانیوں
کی طرف اشارہ ہے، نہ معلوم اُن سے کب چھٹکارا ہوا۔
صفحہ ۴۳ ن میں ک وگ کی غزلیں مخلوط ہیں۔ "تروار" کو ابتدائی اجزا میں شوق نے "تلوار" بنا دیا ہے،
کئی جز اس طرح طبع ہو جانے کے بعد جب اس کا پتا چلا تو باقی اجزا میں بھی "تلوار" ہی رہنے دیا گیا۔
صفحہ ۴۴ شعر ۱۶۷/۲ ن و ط میں متفرقات میں بھی ہے۔ اشعار کی مجموعی تعداد جو دی گئی ہے اس میں یہ شامل نہیں۔
مقدمے میں تصرفاتِ شوق اور زبان کی بحث کو چھوڑ کر صفحات کے ساتھ اشعار کے شمار دیے گئے
ہیں۔ صفحات کا شمار نشان ـــ کے اوپر ہے اور اشعار اس کے بعد یا نیچے۔

حواشی: حصہ ا میں اساتذہ کے ہم معنیٰ یا قریب المعنیٰ اشعار دیے گئے ہیں۔ بعض شعر محض مقابلے کے
لیے بھی ہیں۔ حصہ ۲۔ اشعار کے مطالب اور حسن و قبح سے بحث۔ جوشش کے ہم معنیٰ اشعار حصہ ۳ میں
اُن اختلافات کا ذکر ہے جو قیاسی اضافہ و تصحیح کی وجہ سے ن و ط میں پیدا ہو گئے ہیں۔ تذکروں کے
اختلافاتِ نسخ کا ذکر بھی اسی حصے میں ہے حصہ ۴۔ مرتب نے ن کے بعض غلط مقامات کو ط میں نقل
کر دیا ہے، تصحیح نہ ہو سکی، اس حصے میں اُن کی طرف اشارہ ہے حصہ ۵۔ مثل حصہ ۴، لیکن مرتب نے
غلط الفاظ کی جگہ حواشی میں صحیح الفاظ پیش کرنے کی کوشش کی ہے۔ حصہ ۶ میں اُن نقاط کی
تصریح ہے جو ط میں جا بہ جا پائے جاتے ہیں۔

قاضی عبدالودود۔ ۱۲ اگست ۱۹۴۰ء

# مقدمہ

## (۱) جوششؔ تذکروں میں

(۱) تذکرۂ میر حسن طبعِ ثانی ص۴۳ "میاں محمد روشن، المتخلص بہ جوشش مردے ست ساکنِ عظیم آباد، خوش طینت و نیک اعتقاد۔ شاعرِ شیریں کلام، صاحبِ دیوان، از خاصانِ آں دیار ست، بندہ با وے ملاقات نہ کردہ۔ از سببِ بُعد اشعارش نیز بہ فقیر نہ رسیدہ، مگر چند بیت از زبانِ مرزا فدوی، سلمہ اللہ شنیدہ بودم، بہ نگارش می آید مشتے نمونہ از خروارے۔ خدایش سلامت دارد: (۴ شعر ۶۹، ۱۲۲، ۸، ۱۴۵، ۱۴۸، ۱۶) کلامش شاعرانہ است۔ شخصے می گفت کہ او در تالیفِ تذکرہ مشغول ست"۔

ص۱۰ "محمد عابد جوانے ست..... المتخلص بہ دل..... برادرِ میاں روشن علی، جوشش تخلص"

زمانۂ تصنیف ۱۱۸۸ھ تا ۱۱۹۲ھ ہے۔ حسن نے سودا، میر، قائم، درد، فغاں، سوز، یقین، بیدار وغیرہ کو متوسطین میں شمار کیا ہے۔ دل اور جوشش حسن، مصحفی، انشا، جرأت، فدوی، نثار وغیرہ کے ساتھ متاخرین میں محسوب ہیں۔ دیوانِ جوشش کے کاتب نے بھی روشن علی نام لکھا ہے، لیکن خود جوشش نے رسالۂ قافیہ میں اپنا نام محمد روشن بتایا ہے اور کل تذکرہ نگار جو اُن سے ذاتی واقفیت رکھتے تھے اسی کے حق میں ہیں۔ تذکرۂ شورش کا زمانۂ تالیف قریب قریب وہی ہے جو تذکرۂ میر حسن کا ہے، اور مشتاق عظیم آبادی بھی جنھیں بعض تذکروں میں جوشش کا

شاگرد بتایا گیا ہی، بہ روایتِ مسرت افزا تذکرہ لکھنا چاہتے تھے۔ معلوم ہوتا ہی کہ حسن کو یا تو کسی نے غلط اطلاع دی، یا اُنھوں نے سہواً شورش یا مشتاق کی جگہ جوشش کے متعلق لکھ دیا کہ تالیفِ تذکرہ میں مشغول ہیں۔

(۲) تذکرۂ شورش۔ نسخۂ قلمی آکسفورڈ: "محمد روشن، جوشش تخلص از خاکِ عظیم آباد فیض مواد ست در نظم و نثر صاحبِ استعداد۔ حسنِ معانی و شستگی الفاظ از کلامش ظاہر، و از حسن و تبعِ شعر و شاعری ماہر۔ غزل و قطعہ و رباعی و مخمس وغیرہ بہ فصاحت و بلاغتِ تمام بہ زبانِ قلم می آرد، و مضامینِ نو آئیں در اشعار بسیار دارد۔ مشقِ سخن را بہ پایۂ تحقیق رسانیدہ، سخن سنجاں را مشتاقِ سخنِ خود گردانیدہ۔ مذاقِ درویشانہ دارد۔ عُجب و انانیت، خود پرستی و نفسانیت را در مزاجش دخلے نیست۔ باہمہ وبے ہمہ اوقات بہ سر می برد۔ دیوانش قریب سہ ہزار شعر خواہد بود۔ ایں چند شعر از آں جملہ است:۔ (تعداد اشعار ۱، ۵، ۷۔ ۲ـ ۴، ۵، ۸، ۱۰، ۱۱، ۱۴تا۱۷، ۳ـ ۱تا۳، ۸، ۱۲، ۱۳، ۱۶، ۱۷، ۴ـ ۱۲، ۱۳، ۵ـ ۹تا۱۲، ۶ـ ۱، ۲، ۳، ۱۳، ۷ـ ۱تا۴، ۶، ۷، ۱۰، ۸ـ ۲، ۴، ۸، ۹، ۱۱، ۱۲، ۱۶، ۹ـ ۲تا۴، ۱۱، ۱۷، ۱۰ـ ۲، ۴، ۵، ۱۱تا۱۳، ۱۵، ۱۷، ۱۱ـ ۱، ۲، ۱۲ـ ۱، ۵، ۱۳ـ ۹، ۱۰، ۱۴ـ ۵تا۷، ۹، ۱۵، ۱۵ـ ۱تا۳، ۹، ۱۰، ۱۲، ۱۶، ۱۶ـ ۱۱، ۱۷ـ ۱، ۲، ۱۲، ۱۸ـ ۲، ۱۱، ۱۲، ۱۹ـ ۱تا۳، ۵، ۶، ۲۰ـ ۳، ۵، ۱۰تا۱۲، ۲۱ـ ۸، ۹، ۱۳، ۱۴، ۱۶، ۲۲ـ ۳، ۷، ۲۳ـ ۱، ۵، ۲۴ـ ۱۳، ۱۵، ۲۶ـ ۲تا۴، ۸تا۱۰، ۱۳، ۱۵، ۱۷، ۲۷ـ ۳، ۴، ۲۸ـ ۱۶، ۱۷، ۲۹ـ ۱، ۵، ۱۲، ۱۷، ۳۰ـ ۱، ۱۱، ۱۴تا۱۷، ۳۱ـ ۱، ۳۲ـ ۱تا۸، ۱۱، ۳۳ـ ۲، ۴، ۵، ۷، ۱۰تا۱۳، ۱۷، ۳۴ـ ۳، ۴، ۶، ۷، ۱۳، ۱۴، ۱۷، ۳۵ـ ۱۳، ۱۷، ۳۶ـ ۴، ۶تا۸، ۱۰، ۱۱، ۳۷ـ ۸، ۹، ۱۱، ۳۸ـ ۸، ۳۹ـ ۳، ۱۱، ۱۵، ۱۶، ۴۱ـ ۴، ۷،

۱۷۳: ۱۱، ۱۷۴: ۱، ۱۷۵: ۸، ۹، ۱۷۶: ۶، ۱۷۷: ۱، ۱۱، ۱۷، ۱۷۸: ۱، ۳، ۱۷، ۱۳، ۱۵، ۱۷۹: ۱۴، ۱۸۰: ۱۴، ۳، ۱۷
۱۸۱/۲: ۷، ۱۰، ۱۵، ۱۸۲: ۵ تا ۹، ۱۸۳/۲: ۱۰، ۱۸۵/۲: ۸، ۱۸۶/۱: ۹، ۱۰، ۱۳، ۱۶
۱۸۷: ۲، ۱۸۸: ۴، ۱۴، ۱۵، ۱۸۹: ۴، ۶، ۱۹۰: ۱۵، ۱۹۱: ۱۷، ۱۹۲: ۶، ۱۴، ۱۹۳: ۱۰، ۱۱، ۱۹۵: ۱، ۷، ۱۱، ۱۲،
۱۵، ۱۶، ۱۹۶: ۷، ۸، ۱۹۷: ۹، ۱۳، ۱۹۹: ۱، ۲، ۶ تا ۸، ۱۴، ۱۵، ۲۰۰: ۳، ۴، ۱۰، ۱۳، ۱۵ تا ۱۷
۲۰۱: ۲، ۵ تا ۷، ۱۰، ۱۱، ۲۰۳: ۷، ۱۴ تا ۱۶، ۲۰۴: ۱، ۳ تا ۵، ۲۰۵: ۷، ۱۰، ۲۰۶: ۶ تا ۸، ۱۲، ۱۴
۲۰۸: ۳، ۲۰۹: ۱۴، ۲۱۰: ۱۰، ۱۳، ۲۱۲: ۸، ۱۰، ۱۲، ۱۳، ۱۷، ۲۱۵: ۱، ۱۰، ۱۱، ۱۷، ۱۴، ۲۱۶: ۱۶، ۲۱۷: ۲،
۹، ۱۲، ۱۶، ۲۱۸: ۷، ۱۲، ۱۵، ۲۲۰: ۱۰، ۱۲، ۲۲۱: ۲، ۸، ۱۱، ۱۲، ۱۴، ۲۲۲: ۲، ۸، ۱۰ تا ۱۲، ۱۷، ۲۲۳:
۲، ۵، ۹ - رباعیات ۹، ۱۰، ۱۷، ۲۲، ۲۴، ۲۹، ۳۱، ۳۲، ۳۸ - ساٹھ اشعار ضمیمے میں)

شورش عظیم آبادی تھے، اور جوشش سے ذاتی طور پر ضرور واقف ہوں گے۔ جوشش کی ولدیت اور تبدیلِ مذہب کا ذکر اس تذکرے میں نہ ہونا حیرت انگیز ہے۔

(۳) مسرت افزا نسخۂ قلمی آکسفورڈ: "میاں محمد روشن، جوشش، برادرِ خرد محمد عابد دل کہ ہر دو برادر از صلبِ جسونت رائے ناگر چوں ابراہیم خلیل از آذر ظاہر شدہ۔ حق تعالیٰ ہر دو برادر را توفیقِ تحصیلِ حسنات رفیق گردانیدہ، و چراغِ وجودِ ایشان را از روغنِ انکسار و تواضع روشن کردہ، و آب و گلِ ایشاں را بہ جوشش و دل داری مجبول گشتہ۔ از عجز و خاکساری مقبولِ خاطرہائے وضیع و شریف شدہ، ہر دو برادر در عظیم آباد بہ سر می برند، و ہر یکے بہرۂ وافی در شیوۂ طالب علمی دارند، و نصیبے کافی در سلیقۂ تیر اندازی و دست کاری۔ در انصافِ فضائل و اوصاف قرینِ یک دگراند۔ بنا بر آں ذکرِ ہر دو یک جا آوردہ۔ باید دانست کہ بے دینیِ پدرِ بے دیں باعثِ فخر و نام آوریِ پسرِ دیں دار است، نہ موجبِ ننگ و عار۔ ابراہیم خلیل را از

بت پرستیِ پدر چہ خلل، و پسرِ نوح را از ایزد شناسیِ اصل چہ سود۔ بہ قولِ جامی:۔

"بندۂ عشق شدی ترکِ نسب کن جامی  کہ دریں راہ فلان ابن فلان چیزے نیست"

اشعارِ جوششؔ در جوششِ دل ہاے مشتاقاں چوں خورشید روشن ست، و روشن بیانیِ وے در دلِ خاص و عام مبرہن۔ دیوانِ اشعارِ وے مرتب ست، لیکن وقتِ تالیف نزدِ مؤلف حاضر نہ بود۔ (تعدادِ اشعار ۲۵ - ۱۲۱ ، ۲۹ ۱۵ ، ۳۰ ۱۱ ، ۳۲ ۶ ، ۳۷ ۱۴ ، ۳۸ ۱ ، ۱۰۶ ، ۱۱۲ ۵ ، ۱۱۷ ، ۱۲۲ ۸ ، ۱۲۹ ۱۱ ، ۱۳۱ ۲ ، ۱۴۰ ۶ ، ۱۴۱ ، ۱۴۸ ۱۶ ، ۲۰۱ ۱۰ ، ۱۱ - رباعی ۲۲ - ۶ شعر ضمیمے میں)

محمد عابدؔ دل، برادرِ گرامیِ محمد روشن، جوششؔ ست۔ صاحبِ دل و مردِ کامل ست، بے نیاز و بے ریا، عابدِ با اثر، عاشق مزاج و بے خطر۔ چوں ہر دو برادر در انصاف اوصاف عدیلِ یک دگراند۔ ذکرِ حالاتِ یکے از بیانِ دیگرے مستغنی می سازد......"

ابوالحسن، امر اللہ الہ آبادی، مصنفِ مسرت افزا ۱۱۹۲ھ میں عظیم آباد آئے، اور کچھ دنوں یہاں مقیم رہے تھے۔ مسرت افزا اور تذکرۂ شورش زمانۂ قیامِ یورپ میں مرتب کی نظر سے گزرے تھے، لیکن اِس وقت اِن دونوں کے صرف وہی اجزا پیشِ نظر ہیں، جن کی عکسی نقل منتظمِ کتب خانۂ بوڈلین کی مہربانی سے حاصل ہوئی ہے۔ اور جس کے لیے مرتب اُن کا نہایت ممنون ہے۔ اس تذکرے کا زمانۂ تصنیف بارھویں صدی کا آخری عشرہ ہے۔

(۴) گلشنِ سخن قلمی، مصنفۂ مردان علی خاں، مبتلاؔ، محمد روشن، متخلص بہ جوششؔ، متوطنِ عظیم آباد۔ از فرزندانِ جسونت رائے ناگرست، کہ در کمالِ اقتدار رفیقِ راجا رام نرائن، ناظمِ عظیم آباد بود۔ مشارٌ الیہ از صغرِ سن رغبت بہ اسلام داشت، چوں بہ حدِ تمیز رسیدہ بہ شرفِ

دینِ احمدی مشرف گشت ۔ نفیر احوالِ ایشاں مفصل از بھگونت رائے خلف جسونت رائے
کہ فی مابین خصوصیت با دوستی باست معلوم نمود ۔ مردے ست قابل وطبعش بہ نکتہ سنجی
مائل، کلامش مرغوب طبعِ سخن سنجاں و در نظم ونثر صاحبِ استعداد ۔ دیوانش دو ہزار بیت
دیدہ شد ۔ از اشعارِ ریختہ اوست:۔ (تعداد اشعارہ ۵ ۱۳ ۲ ۴، ۵ ۱ ۳ ۲، ۱۲، ۱۵، ۱۴ ۱۳ ۶ ۱۳ ۸
۱ ۲۰ ۲، ۴ ۱۲ ۵ ۱۳ ۶ ۱۷ ۱۱ ۱۸ ۲، ۹ ۱۲ ۱ ۲۶ ۱۰ ۲۹ ۱۶ ۳۲ ۱، ۵ ۳۳ ۸، ۱۰ ۳۶ ۶، ۷، ۱۰، ۱۱
۴۱ ۷، ۱۱ ۴۲ ۱ ۴۳ ۱ ۱۲، ۱۵ ۴۴ ۱، ۷، ۴ ۴۵ ۹ ۴۶ ۴، ۵ ۴۷ ۱۵ ۴۸ ۱۱، ۱۳ ۴۹ ۲، ۳، ۵۰
۴، ۸ ۵۳ ۱۳ ۵۴ ۴، ۱۰، ۱۱ ۵۵ ۸ ۵۶ ۹ ۵۸ ۵، ۱۰ ۶۶ ۸ ۶۷ ۶، ۱۳ ۶۹ ۵، ۸، ۱۷
۷۰ ۲ ۷۱ ۱۳ ۷۷ ۴ ۷۹ ۴ ۸۱ ۱۲، ۱۵، ۱۷ ۸۹ ۹ ۹۲ ۱۶، ۹۳ ۱، ۴ ۹۹ ۳، ۴، ۱۱، ۱۵ ۱۰۲
۱۰، ۱۱، ۱۳ ۱۰۳ ۲، ۵ ۱۰۴ ۱۵ ۱۰۹ ۵ ۱۱۲ ۱۷ ۱۱۳ ۵ ۱۱۵ ۶، ۸ ۱۱۶ ۵، ۶، ۱۶ ۱۱۷ ۳، ۴، ۶
۱۲۲ ۸، ۱۲ ۱۲۳ ۱، ۱۷ ۱۳۱ ۱ ۱۳۴ ۴، ۱۶ ۱۴۵ ۷ ۱۴۶ ۱۳ ۱۴۸ ۱ ۱۵۱ ۵ تا ۱۵۸ ۱ ۱۵۹
۱۵ ۱۶۶ ۳ ۱۷۰ ۴، ۱۳، ۱۵، ۱۶ ۱۸۱ ۱۰ ۱۸۵ ۶، ۸ ۲۰۰ ۱۵ ۲۰۳ ۴، ۱۵ ۲۱۵ ۱۴ ۲۱۷ ۹
۲۱۸ ۱۲ ۲۲۱ ۹ ۲۲۲ ۵، ۱۲ ۲۲۳ ۵، رباعی ۲۲، ضمیمہ ۱۱ شعر)

محمد عابد، متخلص بہ دل، برادرِ کلان محمد روشن، جوشش ۔ مولد و موطنش عظیم آباد...۔"
اِس کا زمانۂ تصنیف بارھویں صدی کا آخری عشرہ ہے ۔ مرتب جناب سید مسعود حسن صاحب
رضوی، ادیب، ایم ۔ اے، استاذِ اُردو جامعۂ لکھنؤ کا بہ غایت ممنون ہے کہ انھوں نے جوشش
و دل کے حالات و اشعار کی نقل عنایت فرمائی ۔

(۵) تذکرۂ قدرت اللہ شوق و قدرت: " محمد روشن، جوشش برادرِ خردِ دل ست،

چند اشعار دال بر جوششِ دلی اوست: (تعدادِ اشعار ۱۲ ۱۰/۲، ۱۶ ۱۱/۷، ۱۴ ۶۴/۴، ۱۳ ۳، ۱۲/۱۴، ۱۴ ۱۱۱/۷، ۵ ۱۹۰/۲، ۱۲ ۲۰۱/۷، ۵ ۲۱۴/۲، ۱۶ ۲۲۳/۴ - ضمیمہ ۲ شعر۔ شعرِ ذیل:

دن میں سو سو بار تیرے کوچے میں جانا مجھے
اس میں سودائی کہے یا کوئی دیوانہ مجھے،

خفیف اختلاف کے ساتھ تذکرۂ حسن اور گلزارِ ابراہیم میں مجنوں، شاگردِ ضیا کے نام ہی، اور یہی صحیح ہی۔ جوشش کا ایک مطلع ۱۵۸/۴ ۱ اس سے مشابہ ہی۔)

محمد عابد دل .... متوطنِ عظیم آباد.....، سالِ تصنیف ۱۱۸۰ھ تا ۱۲۱۰ھ

(۶) گلزارِ ابراہیم: جوشش تخلص، اسمش محمد روشن از اہالی صوبۂ بہار۔ مولد و موطن آں پسندیدہ اطوار بلدۂ عظیم آباد است۔ ذہن وقادش در نظمِ ریختہ رسا افتادہ۔ ہنگام تدوینِ این تذکرہ ابیاتِ منتخبۂ دیوانِ خود در سنہ ۱۱۹۴ ہجریہ بہ راقم آثم فرستادہ کہ ثبتِ تذکرہ نماید۔ الحاصل در عروض ماہر و چاشنیِ درد از کلامش ظاہر۔ می تواں گفت کہ شیوۂ خواجہ میر درد را بہ خوبی ورزیدہ۔ حقیر را اسلوب بیانِ ایشاں نہایت مرغوب افتادہ۔

(اشعار ۲،۴ ۲/۷ ۴، ۵، ۸، ۱۱، ۱۵، ۲ ۳/۲، ۳، ۱۲، ۱۶، ۱۷ ۴/۱۰، ۸، ۱۲، ۱۳ ۵/۳، ۱۳ ۶/۱، ۳، ۱۲ تا ۱۵،
۶ ۷/۴، ۷ تا ۹، ۱۳، ۱۶ ۸/۲، ۲، ۴، ۸، ۱۲، ۱۴ ۹/۳، ۴، ۱۱، ۱۲ ۱۰/۲، ۵، ۷، ۱۱ تا ۱۳ ۱۱/۱۲، ۱۶ ۱۳/۱۲، ۱،
۶ ۱۴/۲، ۱۵، ۱۶ ۱۵/۲، ۲، ۳، ۹ ۱۶/۵، ۱۱ ۱۸/۱۱ تا ۱۳، ۱۵ ۲۱/۸، ۹، ۱۳ تا ۱۶ ۲۲/۳، ۵، ۶ ۲۳/۱، ۲، ۴،
۲۷/۳، ۴ ۲۸/۱۶، ۱۷ ۲۹/۱، ۱۱، ۱۲، ۱۶، ۱۷ ۳۰/۱، ۱۱، ۱۳ ۳۱/۱ ۳۲/۱، ۲، ۶، ۱۱ ۳۳/۲، ۴، ۶، ۷،
۸، ۱۰، ۱۳، ۱۶ ۳۴/۴، ۸، ۱۱، ۱۴ ۳۵/۱۶، ۱۱، ۱۶ ۳۶/۸، ۹ ۳۹/۱ ۴۰/۲، ۳ ۴۱/۳، ۷، ۱۱، ۱۲، ۱۵، ۶،
۱۶ ۴۵/۹ ۴۸/۱۳ ۴۹/۲، ۳ ۵۰/۴، ۸ ۵۲/۳، ۴ ۵۳/۴، ۵، ۱۰ ۶۱/۱۶ ۶۳/۱۱ ۶۶/۱ ۶۵/۶، ۷

۸۵ ۴، ۱۳۰، ۱۴، ۱۷۰، ۷۱ ۱۳، ۷۲ ۱، ۷۵ ۱۰، ۷۹ ۸، ۹۰، ۹۰ ۵، ۶، ۱۰، ۹۱ ۷، ۹۲ ۱۲، ۹۹ ۳، ۱۴، ۱۰۳ ۲
۱۰۵ ۹، ۱۲، ۱۰۶ ۳، ۱۵، ۱۰۷ ۲، ۳، ۱۱۲ ۵، ۱۰، ۱۷، ۱۱۳ ۱، ۶، ۱۶، ۱۱۶ ۱۰، ۱۲، ۱۱۷ ۴، ۷، ۱۱۸ ۱۶
۱۲۲ ۸، ۱۲۵ ۴، ۱۵، ۱۲۹ ۵، ۶، ۱۱، ۱۵، ۱۳۱ ۲، ۱۲، ۱۳۳ ۱، ۶، ۱۳۶ ۸، ۱۲، ۱۳۷ ۴، ۱۴۱/۱۲، ۱۴۵ ۷
۱۴۹ ۱۶، ۱۷، ۱۵۱ ۵، ۶، ۹، ۱۵۳ ۱، ۱۱، ۱۵۴ ۸، ۱۳، ۱۵۵ ۴، ۵، ۱۵۸ ۱، ۷، ۱۵۹ ۱۵، ۱۶۰ ۶، ۱۶۱
۱۵، ۱۷تا ۱۷، ۱۶۳ ۲، ۳، ۱۶۴ ۱۳، ۱۶۵ ۱۰تا ۱۲، ۱۷۰ ۴، ۱۲، ۱۶، ۱۷۴ ۱۶، ۱۷۶ ۸، ۷، ۱۷۹ ۱۶، ۱۸۰ ۱۳، ۱۸۱
۱۰، ۱۹۷ ۱۳، ۲۰۰ ۱۰، ۱۷، ۲۰۱ ۵، ۱۰، ۱۱، ۲۰۴ ۳، ۴، ۲۱۵ ۱۰، ۲۲۲ ۱۲، ۲۲۳ ۲۔ رباعی ۲۱۔
ضمیمے میں ۲۵ شعر)

"دل تخلص، اسمش شیخ محمد عابد، مولد و موطن او بلدۂ عظیم آباد۔ مہین برادرِ شیخ محمد روشن، جوشش تخلص ست۔ الحاصل ہر دو برادر بہ غایت ہموار۔۔ وحمیدہ خصائل اند۔ مخلصے کہ با راقم دارند۔ خلاصۂ دیوانِ خود را فرستادند۔۔۔۔"

نواب علی ابراہیم خاں، مصنف تذکرہ شیخ پورہ ضلع مونگیر کے رہنے والے تھے۔ لیکن ان کی ننھیال عظیم آباد میں تھی، اور غالباً اُن کی تعلیم و تربیت یہیں ہوئی۔ تذکرہ بارھویں صدی کے آخری سالوں میں بہ مقام بنارس مکمل ہوا۔ گلزارِ ابراہیم اور گلشن ہند یک جا طبع ہوئے ہیں۔ اس کے مرتب نے گلشن ہند کی عبارت تو رہنے دی ہے، لیکن گلزارِ ابراہیم کی عبارت کی جگہ صرف اتنا لکھا ہے "شیخ محمد روشن" کوئی اضافہ نہیں۔ ۶ سطر ۲۴۰ شعر؛ اشعار بھی صرف وہی درج کیے ہیں جو گلشن ہند میں ہیں۔ ناچار قلمی نسخے سے جو کتب خانۂ مشرقیہ بانکی پور میں ہے، حالات اور اشعار کی نقل لینی پڑی؛ اور چوں کہ یہ نسخہ بہت غلط نکلا، دوسرے

قلمی نسخے سے جو کتب خانۂ جامعۂ پٹنہ میں ہی، مقابلہ کرایا گیا۔ جن صاحب سے یہ کام لیا گیا ہی انھوں نے سہواً عبارتِ نثر کا مقابلہ نہیں کیا۔ مرتّب نے اپنے حافظے پر اعتماد کر کے اغلاط کی تصحیح کر دی ہی۔ قابلِ ذکر امر یہ ہی کہ نسخۂ کتب خانۂ مشرقیہ میں تخلص جوشش کے بدلے جوش درج ہی اور لفظِ شیخ نام کے ساتھ نہیں۔ یہ بہ ظاہر اُس نسخے میں تھا جو مرتب گلزارِ ابراہیم کے پیشِ نظر تھا، اور کلکتہ کے نسخے میں بھی ہی۔ دل کا ذکر جن الفاظ میں کیا ہی اُن سے ذاتی تعلقات کا پتا چلتا ہی۔ تعجب ہی کہ علی ابراہیم خاں کو جوشش و دل کے نو مسلم ہونے کی خبر نہ تھی۔

(۱) تذکرۂ عشقی عظیم آبادی: "جوشش تخلص۔ اسمش محمد روشن، برادرِ عینیِ محمد عابد۔ دل تخلص۔ مردے خوش اخلاق و گرم جوش از ریختہ گویانِ با استعدادِ عظیم آباد ست۔ در علمِ تیر اندازی و بعضے قواعدِ ضروریۂ عروض و قوافی و فنِ ستار نوازی دستے دارد۔ بالجملہ احوالِ جوہرِ ذاتی و صفاتی او بر جمیعِ صغیر و کبیر روشن و ہویدا ست۔ از وست: (تعدادِ اشعار ۱۹)

"دِل تخلص دہلوی، اسمش محمد عابد، برادرِ بزرگِ جوشش۔۔ از مدّتے در شہرِ عظیم آباد بہ فراخیِ حال بسر می برد، آخر ہماں جا ودیعتِ حیات سپرد۔"

زمانۂ تصنیف ۱۲۰۵ھ تا ۱۲۳۰ھ ہی۔ جوشش کی وفات کا ذکر نہیں لیکن اِس سے قطعی طور پر یہ نتیجہ نہیں نکالا جا سکتا کہ ۱۲۳۰ھ تک زندہ تھے۔ عشقی کے بیان سے دل کا دہلی سے عظیم آباد آنا مترشح ہوتا ہی لیکن کسی دوسرے تذکرے سے اِس کی تائید نہیں ہوتی۔

(۸) تذکرۂ ہندی مصحفی صؔ۶۰ : محمد عابد جوشش تخلص، پسر جسونت رائے ناگر۔ گویند جوانِ قابل ست، و در عظیم آباد بسر می برد۔ فقیر او را نہ دیدہ، دو شعر از وبہم رسیدہ این ست:

"تمھارے در پہ جو دربان نے آستیں پکڑی — بہ رنگِ نقش قدم ہم نے بھی زمیں پکڑی"

"جوں آئینہ یہ ستم رسیدہ — رہتا ہی مدام آب دیدہ"

سالِ تکمیل ۱۲۰۹ھ ہی۔ نام کے متعلق مصحفی کی غلط بیانی حیرت انگیز ہی۔ اس لیے کہ تذکرۂ حسن جس میں صحیح نام درج ہی مصحفی کے ماخذوں میں ہی۔ پہلا شعر حسن صؔ۵۱ پر دل کی طرف منسوب ہی۔ جوشش کی غزل اس زمین میں نہیں۔ دوسرا شعر جوشش کا ہی، (خ ط صؔ۱۴۰) پر موجود ہی۔

(۹) ریاض الفصحا مصحفی صؔ۶۸ "میاں محمد روشن، جوشش تخلص از قدماست۔ از دستہٴ صؔ۹۲ "محمد عابد دل تخلص" سالِ تکمیل ریاض الفصحا ۱۲۳۶ھ۔ اس بنا پر کہ ریاض میں جوشش اور دل کے جو اشعار ہیں وہ ف میں بھی ہیں، گمان ہوتا ہی کہ یہ تذکرہ مصحفی کے ماخذ میں ہوگا۔ مصحفی سے جوشش کے نام کے متعلق جو غلطی تذکرۂ ہندی میں ہوئی تھی، ریاض میں اس کی طرف اشارہ نہیں۔ بہ ظاہر مصحفی کے نزدیک محمد عابد، جوشش اور محمد روشن جوشش ایک تخلص کے دو مختلف شاعر تھے۔ مصحفی کا جوشش کو قدما میں شمار کرنا کوئی اہمیت نہیں رکھتا۔ ایسی غلطیاں اِن سے بہت ہوئی ہیں۔

(۱۰) گلشنِ ہند، مصنفۂ مرزا علی لطف، طبع اوّل صؔ۶۱ "شیخ محمد روشن" جوشش عظیم آبادی کا حال دیا ہی جو گلزار کا ترجمہ ہی۔ مقفّیٰ نثر لکھنے کی دھن میں دو ایک تعریفی فقرے

البتہ اپنی طرف سے بڑھا دیے ہیں۔ اتنا فرق اور ہے کہ لطف نے علی ابراہیم خاں کے پاس بنارس اشعار بھجوانے کا ذکر کیا ہے۔ جو محض لطف کا قیاس ہے۔ (تعداد اشعار ۱۰۲) کل اشعار گلزار سے ماخوذ ہیں۔

(۱۱) مجموعۂ نغز، مصنفۂ قاسم دہلوی جلد ۲ صفحہ ۳۰: مصحفی کے تتبع میں محمد عابد جوشش کا ذکر کیا ہے اور وہی دو شعر نقل کیے ہیں جو تذکرۂ ہندی میں ہیں۔ محمد روشن جوشش کا ذکر بھی ہے، لیکن وہ ریاض سے ماخوذ نہیں، اس لیے کہ مجموعۂ نغز کا سال تکمیل ۱۲۲۱ھ ہے۔ جلد ۱ صفحہ ۳۸۳ ہوئے صحر النیس الخ ۲۱۵ ۱۰ غلطی سے شاہ گھسیٹا عشق کی طرف منسوب کیا ہے۔

(۱۲) عمدۃ المنتخبہ، مصنفۂ سرور دہلوی: "جوشش محمد عابد شاعرِ مستعد معلوم می شود" ایک شعر تمہارے در الخ محمد روشن، جوشش کا بھی ذکر ہے۔ سالِ آغاز ۱۲۱۶ھ یا ۱۲۱۷ھ

(۱۳) گلشن بے خار مصنفۂ شیفتہ دہلوی، مطبوعۂ مطبع اودھ اخبار ۱۹۱۰ء صفحہ ۵۱ جوشش تخلص محمد عابد۔" وہی اشعار دیے ہیں جو تذکرۂ ہندی میں ہیں۔

صفحہ ۵۱ جوشش تخلص، شیخ محمد روشن از تازہ خیالانِ عظیم آباد ست۔ شعرش صاف و بے غش فکرش دل پذیر و دل کش۔ شیوۂ گزیدہ اش گزیدہ، طرزِ پسندیدہ اش پسندیدہ، و مع ہذا در فنِ عروض بسیار مہارتِ دل خواہ دارد۔ از خیالاتِ اوست (۳۲ شعر)

(۱۵) گلستانِ بے خزاں نول کشوری، مطبوعہ ۱۸۷۵ء: صفحہ ۲۳ جوشش، محمد روشن

جب جنوں کی جوشش ہوئی تو سخن کی اس طرح کوشش ہوئی" ص۱۴۲ "جوشش تخلص محمد عارف" جوں آئینہ الخ - جنوں کا لفظ محض لفاظی کے جنون میں استعمال کیا ہی اور محمد عارف غالباً سہوِ کاتب ہی۔

(۱۶) تاریخ ادبیات ہندی و ہندوستانی مصنفہ دتاسی جلد ۲ طبع ثانی ص۱۰۹
"جوشش ..... شیخ محمد روشن پٹنوی، پسر جسونت رائے ناگر و برادر محمد عابد، دل فنِ بیان کے ایک ممتاز ماہر اور بڑے قابل ہندوستانی شاعر ہیں جن کے دیوان میں ۳۰ ہزار کے قریب شعر ہیں؛ اور جن کے اشعار شیفتہ، سرور اور متولال نے دیے ہیں۔" حاشیے میں لکھا ہی کہ متولال نے جوش تخلص بتایا ہی۔ متولال نے تذکرہ نہیں لکھا، مختلف عنوان کے تحت بہ طورِ بیاض اشعار جمع کیے ہیں۔ اگر دتاسی کا بیان صحیح ہی تو ممکن ہی کہ متولال نے گلزار کا وہ نسخہ دیکھا ہو جو کتب خانۂ مشرقیہ بانکی پور میں ہی۔ تین کی جگہ تیس ہزار محض سہوِ قلم ہی۔

(۱۷) جلوۂ خضر مصنفہ صفیر بلگرامی جلد ا ص۱۴۰: جوشش یا دل کا ذکر نہیں لیکن جوشش کا ایک شعر خفیف اختلاف کے ساتھ بے نوا کے نام درج کر دیا ہی:

جب کہ مضمونِ کمر پیش نظر آتا ہی   بس کہ نازک ہی مجھے باندھتے ڈر آتا ہی

(۱۸) سخنِ شعرا نساخ: جوشش کا یہ شعر جوں آئینہ الخ محمد عابد، دل کی طرف منسوب کر دیا ہی ص۱۶۱-۱۶۲ اس زمین میں دل کی غزل ہی، لیکن یہ شعر دیوانِ جوشش میں موجود ہی اور قدیم تذکروں میں بھی جوشش ہی کے نام سے ہی۔

جوشش کے حالات کے اصلی ماخذ حسن، شورش، مبتلا، ابوالحسن، علی ابراہیم خاں

اور عشقی کے تذکرے ہیں، اور اُن میں بھی ضروری حالات نظر انداز کر دیے گئے ہیں تذکرۂ ذکا اور فہرست اشپرنگر میں کوئی بات ایسی نہیں جو مذکورۂ بالا تذکروں میں نہ ہو۔ دیوانِ جہاں میں غالباً جوشش کا ذکر ہی نہیں۔ تذکرۂ عشق زمانہ ہوا نظر سے گزرا تھا، یہ یاد نہیں کہ اس میں جوشش کا حال ہے یا نہیں، اگر ہے تو کسی نئی بات کے ملنے کی امید نہیں، اس لیے کہ یہ تذکرہ بھی اشپرنگر کے ماخذوں میں ہے۔ اِس بات کا ظاہر کر دینا ضروری ہے کہ ترتیبِ دیوان کے وقت بعض تذکروں سے صرف جوشش و دل کے حالات و اشعار کی نقل حاصل کرنے پر اکتفا کیا گیا ہے۔ یہ ممکن ہے کہ دوسرے شعرا کے ذیل میں جوشش کے بارے میں کچھ لکھا ہو اور مرتب کو اس کا علم نہ ہو سکا ہو۔

# جوشش کے حالات

**خاندانی حالات:** جسونت رائے[1] ناگر عہدِ علی وردی خاں کے ممتاز سردارانِ فوج سے تھا، اور اپنی جرات، وفاداری اور عالی خاندانی کی وجہ سے بزرگانِ بہار و بنگالہ کا روشناس تھا۔ ناگر گجراتی برہمنوں کی ایک شاخ ہے۔ جیسے سیف و قلم دونوں سے لگاؤ رہا ہے۔ جسونت رائے کا

[1] جسونت ناگر، مہتا جسونت ناگر، مہتا جسونت، لالا جسونت رائے اور لالا جسونت رائے ناگر کے نام سے کتابوں میں اِس کا ذکر آیا ہے۔ لالا کائستھوں کے لیے مخصوص نہیں، جیسا کہ بعض اصحاب کا خیال ہے۔ [2] اِس فرقے کے لوگ بمبئی میں وہی حیثیت رکھتے ہیں جو صوبۂ بہار میں کائستھوں کی ہے۔

تعلق عظیم آباد سے کس طرح قائم ہوا، اس کا حال جاننے کے لیے اس کے اقربا[۳۰] راجا چھبیلا رام ناگر، راجا گردھر بہادر اور راجا دیا[۳۱] بہادر کے حالات سے واقفیت ضروری ہے۔

ایک انگریز[۳۲] مورّخ کا بیان ہے کہ چھبیلا رام اور دیا رام دو بھائی، الٰہ آباد کے رہنے والے عظیم الشّان کے زمانۂ نظامتِ بہار و بنگالہ میں اُس کی معیّت میں تھے۔ (اس مورّخ نے برنسیل اٹنڈٹس لکھا ہے۔) عظیم الشّان کا دار الحکومت پٹنہ تھا، اپنے منصب کے لحاظ سے ان دونوں کا قیام بھی وہیں ہونا لازمی ہے۔ اعظم و معظّم کی لڑائی میں عظیم الشان کے ہم راہ تھے۔ معظم کی موت (۱۷۱۲ء ۱۱۲۴ھ) کے بعد اُس کی جانشینی کے لیے جو جنگ ہوئی اُس میں تقدیر کا پاسا عظیم الشان کے خلاف پڑا اور بہ روایتِ سیر چھبیلا رام نے بعد میں

---

[۳۰] از اقربائے راجا دیا بہادر بود، سیر المتاخرین نول کشوری ص ۵۹۶ تا ص ۵۹۸۔ اس کتاب میں چھبیلا رام وغیرہ کے حالات صفحاتِ ذیل پر ملتے ہیں: ۳۹۱، ۳۹۲، ۳۹۶، ۴۲۳، ۴۴۲، ۴۵۶، ۴۵۷، ۴۶۱، ۴۶۳

[۳۱] سیر میں لکھا ہے کہ چھبیلا رام کے اقربائے تھا۔ لیکن "پیشوا کا دفتر" کے ایک جلد میں، جو مرہٹوں کے حملۂ مالوہ کے لیے مخصوص ہے، دیا بہادر کو چھبیلا رام کا بیٹا لکھا ہے۔ یہ کتاب مرہٹی ماخذوں پر مبنی ہے۔

[۳۲] یہ اطلاع جناب سید حسن عسکری صاحب ایم۔ اے استاذ تاریخ پٹنہ کالج سے ملی ہے۔ بدقسمتی سے انھیں مصنّف کا نام یاد نہیں۔ یہ پتا چلانے کے لیے کہ اس کا اصلی ماخذ کون سا ہے، انھوں نے تذکرۃ السلاطین چغتائیہ مصنّفۂ کامور خاں، مآثر الامرا اور منتخب اللباب میں چھبیلا رام وغیرہ کے حالات دیکھے، عظیم الشان سے توسّل ثابت ہے، لیکن اُس کی معیّت میں عظیم آباد آنے کا کہیں ذکر نہیں۔ مرتّب سید صاحب کا نہایت ممنون ہے اور ناظرین سے عذر خواہ کہ اپنی طویل علالت کی وجہ سے اس طرف مزید توجّہ نہ کر سکا۔

جہاں دار شاہ کی ملازمت اختیار کرلی، چناں چہ فرخ سیر اور معزالدین کی لڑائی کے وقت وہ کوڑا کا فوج دار تھا۔ اس جنگ میں وہ معزالدین سے علٰحدہ ہوکر فرخ سیر کے ساتھ ہوگیا، اسی کی خدمات کے صلے میں فرخ سیر نے اسے دیوانی خالصہ وتن کا معزز عہدہ عطا کیا۔ اوائل عہدِ محمد شاہ (۱۱۳۱ھ) میں وہ الٰہ آباد کا صوبہ دار تھا، لیکن دربارِ دہلی سے اس کے تعلقات درست نہ تھے۔ قبل اس سے کہ اس کے خلاف کوئی کارروائی ہو، وہ دنیا سے کوچ کرگیا، اور اس کا بھتیجا گردھر بہادر اس کا جانشیں ہوا۔ دہلی سے جو جھگڑا تھا اس کا فیصلہ اس طرح ہوا کہ خطاب و منصب کے اضافے کے ساتھ وہ اودھ کا صوبہ دار مقرر ہوا، اور الٰہ آباد کا صوبہ اسے دوسرے کے حوالے کرنا پڑا۔ اودھ کے بعد مالوہ کا صوبہ اسے ملا، ابھی زیادہ دن وہاں رہنے نہ پایا تھا کہ یہ صوبہ نظام الملک کے سپرد ہوا۔ لیکن جلد ہی بعض مصلحتوں سے بادشاہ نے نظام الملک سے یہ صوبہ لے کر پھر اسی کے حوالے کیا۔ اس کا انجام اس کے حق میں اچھا نہ ہوا۔ نظام الملک نے مرہٹوں کو مالوہ پر حملہ کرنے کے لیے ابھارا۔ اور گردھر بہادر کی ساری عمر مرہٹوں کے بڑھتے ہوئے سیلاب کو روکنے کی کوشش میں کٹی اور بالآخر اسی کی نذر ہوئی۔ گردھر بہادر نے مرہٹوں کے مقابلے میں جو جرات اور پامردی دکھائی تھی، اس کا مدتوں چرچا[۵] رہا تھا۔ اور

---

[۵] راجا رام نرائن اپنے ایک خط میں جو کم و بیش ۲۰ برس بعد لکھا گیا ہے، اور جس کا مخاطب اصلی میر جعفر ہے لکھتا ہے: "بہ نواب صاحب باید گفت کہ کشتن من آسان است (آبعد من (الفاظ ٹھیک پڑھے نہیں جاتے ....) و تمام سلطنت بعد راجا گردھر بہادر عہدہ برائے مرہٹہ نہ شد"

اگر دہلی سے اُسے کافی مدد ملتی تو وہ مرہٹوں کو شمالی ہند کی طرف رُخ کرنے نہ دیتا۔ سنہ ۱۱۴۳ھ میں دیا بہادر نے اس کی جگہ لی اور دہلی سے اعانت کا طالب ہوا، لیکن مثلِ سابق کوئی شنوائی نہ ہوئی اور اسی سنہ میں وہ بھی مرہٹوں کا مقابلہ کرتے ہوئے مارا گیا۔ مرتّب کا قیاس ہے کہ جسونت رائے کا تعلق[1] عظیم آباد سے بارھویں صدی کے ربع اوّل میں قائم ہوا جب چھبیلا رام یہاں مقیم تھا۔ اس کے بعد وہ چھبیلا رام وغیرہ کی معیّت میں فوجی تجربے حاصل کرتا رہا ہوگا۔ دیا بہادر کی وفات کے بعد خاندان کا شیرازہ درہم برہم ہو جانے سے اُس نے عظیم آباد آکر فوجی ملازمت اختیار کی۔ اس کے بعد سے سنہ ۱۱۰۰ھ تک مسلسل اس کا نام کتابوں میں آتا ہے:-

(۱) سنہ ۱۱۴۴ھ تا سنہ ۱۱۴۹ھ بہ سلسلۂ قتلِ عبدالکریم خاں: "چوں... تا جوکی دوم کہ در عہدۂ جسونت ناگر بود خود را رسانید، جوانے ناگر از پسِ پشت او آمدہ می خواست کہ شمشیرے فرود آرد الخ"۔ مظفر نامہ مملوکۂ مرتّب۔ سالِ تصنیف سنہ ۱۱۸۰ھ

(۲) جنگ ہیبت جنگ و مصطفیٰ خاں، ببر جنگ سنہ ۱۱۵۰ھ: جسونت رائے ناگر

[1] جسونت رائے کا سالِ ولادت معلوم نہیں، اور نہ یہ پتا ہے کہ جب وہ عظیم آباد آکر فوج میں داخل ہوا ہے تو اس کی کیا عمر تھی، یہ فیصلہ نہیں کیا جا سکتا کہ وہ عظیم آباد ہی میں پیدا ہوا تھا، یا وہاں کم سنی میں آیا تھا۔ عشقی نے محمد عابد کے دہلوی ہونے کے بارے میں جو کچھ لکھا ہے وہ چنداں قابلِ اعتنا نہیں۔ مرتّب کو اعتراف ہے کہ جسونت رائے کے اِس وقت تک کے حالات میں قیاس سے بہت کام لیا گیا ہے، لیکن مرتب نے قیاس اور روایت کا فرق ہمیشہ ملحوظ رکھا ہے۔

باچند نفر بہلیہ مانندِ رعد بہ آواز آتشیں غرّید"۔ مظفرنامہ

"دریں زماں سموینگ حملہ دشمن افگن عمدۃ اجبا ے ہیجا طلب، جسونت رائے بہمن فن ...... بسانِ ہر بر تریاں'... رسید، واں بد آداب را باتش سزا دادہ منہزم گردانید"

دوسرے موقع پر نواب احمد خاں بہادر، میر غلام اشرف وغیرہ کے ساتھ "دسردار بہمن پیکار رجاں فروش نام خریدار، تہمتن نصیب فتح پیوند۔ جسونت رائے کامل العبادِ وچقلش ماسلانہ و محاربہ پلنگانہ نمودند" تیسرے موقع پر "عمدۃ ابطال کارآگاہ جسونت رائے" ایک جگہ اور ذکر ہے۔ تاریخ فتح بنگالہ موسومہ بہ وقائع محمد وفا مملوکہ پٹنہ کالج۔ اس تاریخ میں سنہ ۱۱۵۰ھ سے ۱۱۶۰ھ تک کے خاص خاص واقعات درج ہیں اس لڑائی میں جسونت رائے نے کارہائے نمایاں انجام دیے تھے۔ سیر میں بھی اس کی شرکت کا ذکر ہے ص ۵۴۲

(۳) رگھو بھونسلہ ۱۱۵۸ھ میں لڑائی میں شکست کھانے کے باوجود صلح پر راضی نہ ہوا اور مرشد آباد کا عازم ہوا۔ مہابت جنگ نے بھی اس کا تعاقب کیا۔ اس موقع پر جسونت رائے اور میر غلام اشرف "کہ ہر دو جماعہ دار ملازم سرکار مہابت جنگ و صاحبانِ جرأت بودہ اند"

---

ملے عبارت کی صحت کی طرف توجہ نہیں کی گئی۔ اس کتاب میں اور شرکائے جنگ کے متعلق بھی مبالغہ آمیز الفاظ استعمال کیے گئے ہیں۔ کتاب میں یہ صنعت رکھی گئی ہے کہ ہر جملے سے تاریخ نکلے۔ اُ با اگر چند الفت کے مکاتیب میں بہ روایت سید حسن عسکری صاحب جسونت رائے کے متعلق الفاظ ذیل پائے جاتے ہیں: از زبانِ صاحب و قبلہ قدرداں، یکہ تازِ عرصۂ شجاعت و ہمم، عالی نفس، مجمع کرم، فیض مظاہر، لالا جسونت رائے ناگر بہ یکے از آشنایانِ عالیشاں در مبارک بادِ اخلاص از قید"

کسی وجہ سے عظیم آباد میں رہ گئے تھے، مرہٹوں نے راہ بند کر رکھی تھی لیکن پاس غیرت سے
یہ دونوں جمعیت قلیل کے ساتھ مہابت جنگ سے مل جانے کی نیت سے شہر سے باہر نکلے۔
مرہٹوں نے انھیں لوٹنا چاہا۔ لیکن اِن لوگوں نے بغیر مقابلہ کیے مال و متاع مرہٹوں کے
حوالے کر دینا غیرت کے خلاف سمجھا، دونوں سخت زخمی ہوئے، جسونت رائے کی ناک
پر تلوار اس طرح پڑی کہ جڑ سے کٹ گئی"۔ سیر ص ۵۵۰
۴ رجب یا شعبان ۱۱۶۳ھ۔ صوبۂ بہار سراج الدولہ کے نام سے تھا لیکن جانکی رام
اُس کے نائب کی حیثیت سے یہاں کام کرتا تھا۔ مہدی نثار خاں (عم مصنف سیر) کی ترغیب سے
سراج الدولہ مرشدآباد سے عظیم آباد پر قابض ہونے کے لیے روانہ ہوا۔ اور کسی نہ کسی طرح مہدی
نثار خاں وغیرہ کے ساتھ داخلِ قلعہ ہوا" جسونت رائے "کہ مبارزِ دیر و دریں کار رہا بار ہا در
آمدہ، آبروے در امثال واقراں داشت" سے مقابلہ ہوا، اس نے مہدی نثار خاں کو
سمجھایا کہ واپس جانا مناسب ہے، لیکن وہ نہ مانے، اور دونوں میں آویزش شروع ہو گئی۔
مہدی نثار خاں کی تلوار سے ایک سخت زخم اس کے گلے پر آیا۔ لیکن بعد میں برادر
زادۂ محمد اشرف اور جسونت رائے نے مل کر انھیں قتل کر ڈالا۔ اور جسونت رائے نے
سخت زخمی ہونے کے باوجود سراج الدولہ کو مصطفیٰ قلی خاں کے یہاں پہنچا دیا۔ خلاصۂ
عبارت سیر ص ۵۸۶ تا ص ۵۸۸

"راجا جانکی رام بہ استماعِ ایں خبر جسونت رائے ناگر را برائے دست گیر نمودنِ مہدی
نثار خاں روانہ گردانید۔ واو در وسطِ شہر مقابل شدہ مہدی نثار خاں را با رفقا بہ تہِ تیغ

بے دریغ گزرانیدہ ، نواب سراج الدّولہ را بہ تحریم و تکریم تمام در حویلی حاجی صاحب بردہ مصطفےٰ قلی خاں را در خدمت شبانہ روزی ایشاں مقرر داشت ، و تقیید نمود کہ از نظرِ ایشاں غیبت اختیار نہ کند۔ سراج الدّولہ مہابت جنگ کو بہت پیارا تھا، اور اس کی چشم پوشی نے اسے خود سر اور بے باک بنا دیا تھا۔ سراج الدولہ کے عزمِ عظیم آباد کی خبر ملتے ہی وہ خود بھی ادھر چل پڑا تھا۔ مہدی نثار خاں کا مقابلہ سراج الدولہ کے ساتھ ہونے کی وجہ سے بہت نازک معاملہ تھا، اور جانکی رام کا جسونت رائے کو اس پر مامور کرنا ظاہر کرتا ہے کہ وہ کس حد تک جسونت رائے پر اعتماد رکھتا تھا۔

(۵) جنگ کامگار و رام نرائن : اس لڑائی کی روداد رام نرائن نے مہابت جنگ کو بھیجی ہے، دستور الانشا[ؑ] میں موجود ہے۔ دو جگہ لالا جسونت رائے کا نام آیا ہے۔ اس لڑائی کا

ؑ سید حسن عسکری صاحب نے دو مجموعۂ خطوط دریافت کیے ہیں۔ ایک میں راجا رام نرائن اور اُن سے تعلق رکھنے والوں کے خطوط ہیں۔ دوسرے کا نام دستور الانشا ہے۔ اس میں منسا رام، فوج دار ترہت (البتہ رام داماد رام نرائن کا چچیرا بھائی تھا) اور اس کے متوسلین کے خطوط ہیں۔ خطوط رام نرائن میں کئی جگہ جسونت رائے کا نام آیا ہے۔ الف خط غلام حسین خاں عرض بیگی کے نام ہے، جس میں ایک پروانے کا ذکر ہے جو عرق گل کیتکی کی طلب میں جسونت رائے کے نام سراج الدّولہ نے بھیجا تھا۔ ب اِسی پروانے کا جواب معلوم ہوتا ہے۔ گو کاتب کا نام نہیں دیا ج بہ نام غم خوار جاں بخشِ دوستاں لالا جسونت رائے جیو۔ کاتب رام نرائن (؟) تولدِ پسر یا نبیرہ کی مبارک باد ہے، "الٰہی چناں کہ ایں خانداں از شمار دشمن ست ایں فرزند تا ابد چراغِ خانہ شماباد" د رام نرائن بہ نام غلام حسین عرض بیگی۔ سراج الدّولہ نے اصطرلاب ساخت لاہور طلب کیا ہے (بقیہ صفحہ ۲۶)

سنہ نہیں دیا ہے، لیکن رام نرائن کے خطوط میں جو حوالے ہیں اُن سے یہ پتا چلتا ہے کہ اِس کا
سالِ وقوع ۸ سنہ جلوس احمد شاہی یعنی ۱۱۶۸ھ ہے۔

(۶) مکتوب سکھ لال بہ نام لالا جسونت رائے: خط کی ابتدا ماموں صاحب قبلہ و کعبہ سے ہے۔
سکھ لال شجاع الملک، حسام الدولہ (یعنی میر جعفر) کی خدمت میں باریاب ہوا ہے۔ جسونت کو
لکھتا ہے کہ عن قریب کسی خدمت پر مامور ہو کر "برادرِ عزیز" کو طلب کروں گا۔ اس سے یہ نتیجہ
نکلتا ہے کہ مسند نشینی میر جعفر (شوال ۱۱۷۰ھ) تک جسونت رائے زندہ تھا۔

(۷) "زمانۂ میر قاسم" و پسر جسونت رائے ناگر با پنجاہ شصت سوار در پیش خود گزاشت
کہ شاید از مدد ایں ہا کارے تواند کرد" مظفر نامہ۔ اشارہ رام نرائن کی طرف ہے۔ اِسی
کتاب سے معلوم ہوتا ہے کہ میر قاسم نے رام نرائن کو اواخر ۱۱۷۴ھ میں گرفتار کیا تھا۔ چوں کہ
اِس موقع پر جسونت رائے کی جگہ پسر جسونت رائے کا ذکر آیا ہے۔ یا تو اس وقت تک انتقال
ہو چکا ہو گا یا فوجی زندگی سے علیحدہ ہو کر رام نرائن کی رفاقت میں زندگی بسر کرتا ہو گا۔ (در کمال

---

(بقیہ حاشیہ ۲۵) رام نرائن جسونت رائے سے لے کر روانہ کرتا ہے۔ اس سے جسونت کے علمی ذوق کا پتا
چلتا ہے "اصطرلاب تحفہ کارِ ولایت بہم رسیدہ ... بر ظاہر سب کہ اصطرلاب در بازار فروختہ
نمی شود ...... وایں اصطرلاب نزد لالا جسونت رائے بود بہ منت گرفتہ شد و چنیں
کارستانی مقدورِ فلک ہم نیست ..."۔ دستور الانشا میں سکھ لال کے خطوط ہیں، یہ شخص بہ
ظاہر جسونت رائے کا بھانجا تھا۔ اس کے خطوط لالا حکومت رائے (ماموں صاحب)، راجا مجلس رائے (ممو صاحب)،
رائے رام سہائے (بھائی) کے نام موجود ہیں، اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ جسونت رائے کی برادری کے کئی شخص بہار و بنگالہ میں موجود تھے۔

اقتدار رفیقِ راجا رام نرائن ... بود" مبتلا ہے ۱۱۶۵ھ میں بہ روایت سیر وہ جماعہ دار تھا۔ اس کا تحقیقی علم نہیں کہ جماعہ دار کے ماتحت کتنے سپاہی ہوا کرتے تھے۔ اتنا معلوم ہے کہ بعض جماعہ دار ایسے بھی علی وردی خاں کی فوج میں تھے، جو سات سات سو سپاہیوں کے سردار تھے اسیر ۵۳ "شیخ حمید الدین ... جماعہ دار ہفت صدکس ... و شیخ امر اللہ کہ او ہم در جمعیت برابر بہ شیخ حمید الدین بود")۔ اس کا بھی پتا نہیں چلتا کہ آخر تک اسی عہدے پر تھا، یا ترقی ہوئی تھی تین بیٹوں کے نام کتابوں میں ملتے ہیں۔ بھگونت رائے، محمد عابد، اور محمد جوشن۔ دوسرے اور تیسرے حقیقی بھائی تھے۔ اور یہ نام خود ان کے اختیار کردہ ہیں۔ اصلی نام معلوم نہیں۔ بھگونت رائے بھی اِن کا حقیقی بھائی تھا یا نہیں، اس کے متعلق کہیں کوئی اشارہ نہیں ملتا

بھگونت رائے غالباً سب سے بڑا تھا، اور یہی اپنے باپ کا جانشین تھا۔ سکھ لال کے خط میں برادرِ عزیز، سے غالباً یہی مراد ہے، اور مظفر نامہ میں جو دو جگہ پسر جسونت رائے کی طرف اشارہ ہے وہ بھی غالباً یہی ہے۔ رام نرائن کے ساتھ یہ بھی قید ہوا تھا (" واز سرداران راجۂ موصوف پسر جسونت ناگر و سکھ لال را نیز محبوس نمودند" مظفر نامہ)۔ خطوط رام نرائن میں اس کا ذکر کئی جگہ آیا ہے (الف) " در فتوحہ راجا شتاب رائے بہادر، منتظر فقیر بودند، ولالا دیانت رائے با چند سوار و بابو بھگونت رائے با دو سوار ... در فتوحہ ملحق شدند" (ب) ورق ۱۶۸ پر جاگیروں کے سلسلے میں اس کا نام آیا ہے۔ شاید جاگیر اسی کی تھی۔ (ج) ورق ۱۶۹۔ میر جعفر کے معزول ہونے کے بعد کسی تقریب سے اس کا نام آیا ہے۔ (د) "عزیز القدر لالا بھگونت رائے" کی دی ہوئی معجون کا ذکر ہے۔ بنلا سے دوستانہ تھا۔

محمدّ عابد، دل تخلّص، محمد روشن سے عمر میں بڑے تھے۔ سِن میں کیا تفاوت تھا اس کا حال نہیں کھلتا۔ سنہ ۱۱۷۶ھ سے قبل جو ان کی کتاب عروض الہندی کا سالِ تصنیف ہے۔ اسلام قبول کر چکے تھے۔ شاعر، طبیب اور ہیئت داں تھے۔ اوائل میں سپاہی پیشہ بھی ہوں تو عجب نہیں، مبتلا کا قول ہے کہ "تہور اور جرات میں یگانۂ عصر تھے"۔ دیوان نہیں ملتا۔ مرتّب نے چار پانچ سو شعر جمع کیے ہیں۔ چند اشعار ملاحظہ ہوں:

گر یار نے آنے کا وعدہ نہ کیا ہوتا
اب تک دلِ مضطر نے کیا کیا نہ کیا ہوتا

گلۂ کم سخنی تا نہ کرے کشتۂ ناز
ایک دشنام سے تو کارِ مسیحا کرنا

بدنام ہوئے مفت میں حاصل نہ ہوا کچھ
فریاد کی نسبت تو خموشی میں اثر تھا

پھری نہ تیری گلی سے جواب خط لے کر
اجل گرفتہ صبا بھی گئی کہیں پکڑی

وہ اپنی جفا کاری اور ناز و ادا جانے
جو ہم پہ گزرتی ہے سو اُس کی بلا جانے

اے دودِ آہ کہیو اُس ابرِ بہار سے
تو ہو سیاہ مست مروں میں خمار سے

جانتے کیا تھے جوانی گئی اور پیر ہوئے
آج منہ دیکھ ہم آئینے میں دلگیر ہوئے

ذاتی حالات:۔ محمدّ روشن سنہ ۱۱۱۵ھ[9] کے لگ بھگ عظیم آباد میں پیدا ہوئے۔ تعلیم و تربیت بھی

---

[9] سالِ ولادت کہیں نہیں ملتا۔ مرتّب نے رائے قایم کرنے میں جن امور کو پیشِ نظر رکھا ہے وہ حسبِ ذیل ہیں:۔
(الف) حسن نے متاخرین میں شمار کیا ہے اس کے معنی یہ ہیں کہ سنہ ۱۱۰۰ھ اور سنہ ۱۱۱۰ھ کے اندر پیدا ہوتے (وجوہ مقدمۂ طبع ثانی میں درج ہیں) (ب) سنہ ۱۱۷۰ھ یا اس سے قبل کے جو اشعار ملتے ہیں ان میں کافی پختگی ہے (عروض الہندی، ص۲۹) (ج) دیوان سنہ ۱۱۹۰ھ کے قرب میں مرتّب ہو چکا تھا (د) اس زمانے میں متعدد خوش گو شاگرد موجود تھے (بقیہ حاشیہ)

غالباً نہیں پائی تحصیلِ علمی کا مفصل حال تذکروں میں نہیں۔ اُس زمانے میں فارسی زبان اور اس کے ادب سے واقفیت اس قدر عام تھی کہ اس کے بغیر کوئی شخص شایستگی کا مدعی نہیں ہوسکتا تھا۔ یہ کیوں کر مستثنیٰ ہوسکتے ہیں۔ عربی دانی البتہ مشتبہ ہے۔ خاندانی روایات کے اقتضا سے فنونِ سپہ گری بھی سیکھے ہوں گے۔ ابوالحسن اور عشقی نے تیراندازی کا خاص طور پر ذکر کیا ہے ("نصیبے کافی در سلیقۂ تیرِاندازی و دست کاری" مسرت افزا)

ان کی زندگی کا سب سے اہم واقعہ تبدیلِ مذہب ہے۔ آبائی مذہب کو ترک کرکے اسلام قبول کرنے کے کیا اسباب تھے اس پر تذکرے کافی روشنی نہیں ڈالتے۔ بتلانے صرف اتنا لکھا ہے کہ صغرسن سے اسلام کی طرف راغب تھے، تمیز آنے پر مسلمان ہوگئے۔ مرتب کا خیال ہے کہ یہ واقعہ ۱۱۶۰ھ اور ۱۱۶۲ھ کے درمیان وقوع میں آیا ہوگا۔

راجا رام نرائن شیخ علی حزیں کا عقیدت مند شاگرد تھا، اور اُس کے زمانۂ عروج میں

---

(۹) تذکرہ نگاروں نے جن الفاظ میں اِن کا ذکر کیا ہے ان سے پتا چلتا ہے کہ ۱۱۹۰ھ میں کہنہ مشق اور مسلّم الثبوت شاعروں میں شمار ہوتا تھا۔ عمر کسی نے نہیں بتائی لیکن یہ خلافِ قیاس ہے کہ کسی کم عمر شاعر کا اس طرح ذکر کیا گیا ہو۔ (۱۱) 'دست کاری' سے کیا مراد ہے معلوم نہ ہوسکا۔

(۱۰) 'زبان' کے تحت میں اس کی بحث آئے گی۔ اِن دو شعروں سے طبیعیات کے بعض مسائل سے واقفیت کا پتا چلتا ہے، لیکن سُنی سنائی بات بھی ہوسکتی ہے:-

| | |
|---|---|
| کیا ہے دستِ کرم نے ترے جہاں خالی | رہے ہوا بھی نہ باقی کہ ہو ملا پُر ظن" |
| بالاتفاق جو کہتے ہیں سب خلا ہے محال | حکیم جتنے ہیں نزدیک اپنے ہیں کودن" ص ۲۵۴ |

شیخ کا کئی بار عظیم آباد آنا ہوا تھا۔ محمد روشن کا کم سنی کے زمانے میں شیخ کی صحبت سے فیض یاب ہونا، رام نرائن اور جسونت رائے کے[12] تعلقات کا لحاظ کرتے ہوئے، دور از کار قیاس آرائی نہیں، محمّد روشن کے نام شیخ کے دو خطوں کا وجود اس کا مؤید ہے۔ عجب نہیں کہ اسلام کی طرف میلان شیخ ہی کی صحبت کا اثر ہو۔ شیخ کے خطوط بہ طور یادگار درج کیے جاتے ہیں:

از حضرت صاحب و قبلہ حضرت شیخ علی حزیں صاحب علیہ الرحمہ:

(۱) برخوردار محمد روشن محفوظ باشند۔ نوشتۂ او متضمن آں کہ مکرّر عریضہ ارسال داشتہ و جواب نمی رسد و از دیگراں ہم کہ استفسار می کند، خبر معلوم نمی شود، رسید۔ چوں ناتوانی زیادہ شدہ، و اکثر اوقات بیماری بہ شدّت و بر بستر افتادہ است، طاقتے و حالتے نہ ماندہ کہ تواند چیزے نوشت نشستن الحال بسیار مشکل شدہ۔ بہ ہر حال شکر الٰہی واجب ست۔ باید کہ از دعا فراموش نہ نمایند۔ ایں چند کلمہ بہ تاریخ جمعہ بست و نہم شہر محرّم بہ قلم آمدہ۔ عواقب مقرون بہ خیر و سعادتِ جاوید باد۔ بربّ العباد۔

[12] سید حسن عسکری صاحب کا شکریہ واجب ہے کہ وہ ان خطوط سے مرتّب کے تعارف کا باعث ہوئے۔ یہ خطوط مجموعۂ مکاتیبِ رام نرائن میں شیخ کے اور خطوط کے ساتھ ہیں۔ ان کا مکتوب الیہ محمّد روشن پسرِ جسونت رائے کے سوا کوئی اور نہیں ہو سکتا۔ رام نرائن سے تعلق رکھنے والا اس نام کا کوئی دوسرا شخص اس زمانے میں نہ تھا۔ یہ معلوم ہو جائے کہ کس سنہ میں یہ خط لکھے گئے تھے تو قبولِ اسلام کا زمانہ ایک حد تک متعین ہو سکتا ہے۔

(۲) برخوردار سعادت یار، محمد روشن معلوم نمایند کہ مرقومہ او رسید، وتنہائی و بے کسی وخستہ جانی او موجبِ الم شد۔ جناب اقدسِ الٰہی صحت بخشیدہ، بہ آرام بدارد، و تدارکِ بے کسی ہا و تصدیعات دینویہ فرماید۔ تا ایں وقت کہ روزِ چہارم شنبہ نہم شہرِ رمضان ست، حیات باقی ست، و بہ ہر جہت مستوجب شکر ست۔ از احوالِ خود اطلاع می نمودہ باشند۔ زیادہ از ناتوانی طاقتِ نوشتن نہ دارد۔ العاقبۃ بالخیر۔

مرتّب کے نزدیک محمّد روشن کی شعرگوئی کی ابتدا سنہ ۱۱۶۰ھ یا کچھ اس کے قبل و بعد سے ہوئی۔ اس زمانے میں عظیم آباد میں شاعری کا گھر گھر چرچا تھا اور حزیں اور درد مند سے خوش گو شاعر اہلِ عظیم آباد کو دہلی کی طرزِ گفتار سے آشنا کر چکے تھے۔ جوشش کے سوا کوئی اور تخلص سننے میں نہیں آیا۔ غالباً ابتدا سے انتہا تک اسی پر قائم رہے۔ فنِ سخن میں کس کے شاگرد تھے اس کا بھی حال نہ کھلا۔ شعرگوئی کے ساتھ عروض و قافیہ کے قواعدِ ضروری سے واقفیت بھی پیدا کی تھی۔ یہ عشقی کا قول ہے، علی ابراہیم خاں تو انھیں عروض کا ماہر ہی بتاتے ہیں۔

واقعاتِ زندگی بہت کم ملتے ہیں بچپن اور عنفوانِ شباب باپ کے زیرِ سایہ آرام سے کٹا ہوگا۔ موسیقی کے شوق، "( در فنِ ستار نوازی دستے دارد ' عشقی) نورتن کی مثنوی ص۲۳۵، ہولی کے قطعے ص۲۳۹ سے کچھ کچھ پتا چلتا ہے کہ شباب کس طرح گزرا ہوگا۔ بعد میں، خواہ اس وجہ سے کہ تبدیلِ مذہب اقربا کی برہمی کا باعث ہوئی ہو، خواہ اس سبب سے کہ سنہ ۱۱۷۴ھ میں رام نرائن کے زوال اور انقلابِ حکومت سے معاش کے دروازے

بند ہو گئے تھے، تکلیف سے گزرتی تھی، اور مجبوراً خاندانی روایات کو بالائے طاق رکھ کے اہلِ ثروت کی ثنا گوئی اور اُن کے آگے دستِ طلب دراز کرنا پڑتا تھا۔ ایک قطعے کے چند شعر ہیں:۔

"کون غم خوار ہے تجھ ذات سوا عالم میں — کیجے کس سے پریشانی احوال بیاں
پڑا پھرتا ہوں میں سرگشتہ بگولے کی طرح — نے کہیں ٹھور ٹھکانا ہے نہ ہے کوئی مکاں
یاالٰہی بہ طفیلِ حضراتِ معصوم[۲۳] — جب تک اس کہنہ سرا میں ہے یہ جوشش مہماں
خوان الوانِ لئیماں سے رکھ اس کو محروم — دے اسے دستِ کریماں ہی سے یک پارۂ ناں
ہے بہت بے ادبی طولِ سخن اس کے حضور — جو زباں داں کہ سمجھتا ہو خموشی کی زباں" ص۲۴

سیّد جبّار علی[۲۴]، بسمل جبار گڈھ کے رہنے والے شاعر اور سخن فہم تھے۔ ۱۱۹۶ھ سے قبل عظیم آباد میں مقیم تھے۔ جوشش نے اِن کے ایک مصرع کی تضمین کی ہے ص۶، اور اُن کی ایک غزل کا جواب لکھ کر صلے کے طالب ہوئے ہیں:۔

"صلہ ہی دیوے گی جوشش کو ہمتِ بسمل — کہ لایا ہے یہ غزل کہہ کے در جواب شتاب" ص۳۱

---

۲۳ غالباً ائمہ اور اہلِ بیت کی طرف اشارہ ہے۔ سنّی انھیں معصوم نہیں سمجھتے۔ گمان ہے کہ شیعہ ہوں گے۔

۲۴ بسمل کا حال گلزارِ ابراہیم میں ہے ص۳۹۔ اُس زمانے میں اس تخلص کا ایک حبشی شاعر، سیدی حمید بھی پٹنہ میں تھا۔ لیکن، جوشش کا اس سے صلے کا خواہاں ہونا زیادہ قرینِ قیاس نہیں۔

ثروت[1] صلہ۴ اور فدوی صـ۱۹۰ کے مصرعوں کی تضمین اور نالاں[3] شاگرد فغاں کی تاریخ وفات دیوان میں پائی جاتی ہے۔ غالباً ان لوگوں سے ذاتی تعلقات تھے۔

ایک بار بہت سخت بیمار پڑے تھے۔ دیوان میں دو رباعیاں ہیں جن میں شفایابی کی دعا مانگی ہے صـ۲۲۵۔ پٹنہ سے باہر نکلنے کا بھی پتا چلتا ہے، لیکن سفر ٹکاری ہی پر ختم ہو گیا تھا یا آگے بھی بڑھے تھے، اس کے متعلق کوئی علم نہیں۔ تذکرہ نگاروں کے بیاں کا اعتبار کیا جائے تو "خوش طینت و نیک اعتقاد، سنجیدہ اطوار و حمیدہ خصال" تھے۔ "عجب و انانیت، خود پرستی و نفسانیت سے دور" "باہمہ و بے ہمہ" زندگی بسر کرتے تھے۔ "خوش اخلاق، گرم جوشی، اور مذاق درویشانہ" مزید برآں تذکرہ نگاروں نے کہاں تک راست بازی سے کام لیا ہے، اور کس حد تک آداب تذکرہ نگاری کی رعایت ملحوظ رکھی ہے، اس کا فیصلہ مشکل ہے۔

وفات کا ذکر کسی قدیم تذکرے میں نہیں۔ ان کے حالات کے جو اصلی ماخذ ہیں ان میں تذکرۂ عشقی سب کے بعد مکمل ہوا ہے۔ اس میں ۱۲۰۵ھ سے ۱۲۳۰ھ تک کے اندراجات ملتے ہیں، لیکن محض اس بنا پر کہ اس تذکرے میں جوشش کا شمار زندوں میں کیا گیا ہے یہ

---

[1] ثروت مفتی غلام مخدوم پھلواروی کا تخلص تھا۔ اکثر علوم خصوصاً منطق میں دخل رکھتے تھے ایسٹ انڈیا کمپنی سے مقدمۂ بہادر بیگ خاں کے سلسلے میں چالیس ہزار رُپے ملے تھے، جس نے عسرت کو خوش حالی سے بدل دیا تھا۔ اردو کے علاوہ فارسی بھی کہتے تھے اور جوہری کے شاگرد تھے۔ تکمیل تذکرۂ عشقی سے قبل انتقال ہو چکا تھا۔ فدوی، غالباً مرزا بھچو دہلوی مقیم عظیم آباد [2] نالاں کا حال گلزار ابراہیم میں ہے۔ [3] ہجو ٹکاری صـ۲۳۲۔ ٹکاری ضلع گیا کا ایک مشہور قصبہ ہے۔

دعویٰ نہیں کیا جاسکتا کہ ۱۲۳۰ھ تک وہ بہ قیدِ حیات تھے، اس لیے کہ متعدد شاعر جو یقینی طور پر ۱۲۳۰ھ سے قبل ہی مر چکے تھے تذکرۂ عشقی کے صفحات میں زندہ نظر آتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہی کہ مختلف شاعروں کے حالات مختلف زمانوں میں لکھے گئے ہیں، اور یہ فیصلہ کہ کس کا حال کس زمانے میں رقم ہوا، جب تک خود عشقی نے اس کی طرف اشارہ نہ کیا ہو، یا کوئی اور داخلی شہادت اس کے متعلق نہ ہو، ناممکن ہی۔ بعد کے تذکروں میں جوشش کا ذکر ممکن ہی کہ بہ صیغۂ ماضی ہو، لیکن ان کے مصنف جوشش سے ذاتی طور پر واقف نہیں، اور انھوں نے زمانۂ ماضی کے شعرا میں ان کا شمار محض قیاساً کر لیا ہی۔ عشقی کے بعد اہلِ عظیم آباد میں سے عاشقی اور عبرتی نے تذکرے لکھے بھی تو ان میں ریختہ گو شاعر کا ذکر نہیں کیا۔ اس صورت میں قطعی طور پر جو کچھ کہا جا سکتا ہی، وہ اس سے زیادہ نہیں کہ ۱۲۱۶ھ تک زندہ تھے؛ مشتاق کی وفات کا قطعۂ تاریخ جو دیوان میں موجود ہی اس کی شہادت دیتا ہی۔

تلامذہ: تذکرۂ عشقی میں جوشش کے چار شاگردوں کا ذکر ملتا ہی، قرائن اس امر پر دلالت کرتے ہیں کہ یہ سب ان کے قدیمی شاگرد ہیں جن کی شعر گوئی کا آغاز ۱۱۹۲ھ میں یا اس سے پیشتر ہی ہو چکا تھا۔ قدیم تذکروں کی ورق گردانی سے اس تعداد میں اضافہ ہونا ممکن ہی۔

مشتاق: محمد قلی خاں۔ ان کے والد مرزا ہاشم قلی خاں ہیبت جنگ کے داروغۂ دیوان خانہ تھے۔ موسیقی سے شوق تھا۔ ان کی شمشیر شناسی، آداب دانی، اور نازک مزاجی کا عشقی نے خاص طور پر ذکر کیا ہی "بود مشتاق لقاے حیدر" تاریخِ وفات ہی۔ اس سے

سنہ ۱۲۱۶ھ نکلتا ہے۔ یہی تاریخ اشپرنگر کے پیش نظر تھی۔ اس کا یہ قول صحیح نہیں کہ اس سے ۱۲۰۶ بھی مستخرج ہو سکتا ہے۔ جوشش نے جو تاریخ نکالی ہے ص۲۱۴ اس سے بھی یہی سنہ نکلتا ہے۔ مشتاق بھی اگر جوشش کی کچھ اعانت کرتے ہوں تو تعجب نہیں۔

ع: دل دیں جگر دیں جان دیں سر کو فدا کریں ÷ تو ہم سے جو کہے ابھی ائے بے وفا کریں

ف: کیا سمجھے ہو اس دل کو جو ہے ساتھ ہمارے ÷ دشمن ہے کہ پہلو میں ہے دن رات ہمارے

حیران: میر منو عظیم آبادی۔ مسرت افزا کی تالیف سے قبل انتقال کر چکے تھے۔

ع: نہیں رہتے ہو تم ہر چند میں کہتا ہوں رہنے کو ÷ چلے جاؤ بھلا رہ جائے گی یہ بات کہنے کو

ع: روئیے کس کے لیے اور کس کا ماتم کیجیے ÷ عمر جاتی ہے چلی کچھ اپنا ہی غم کیجیے

نیاز: میر افضل علی[۱] عرف میر جان، ہمشیرزادۂ میر محمد سلیم سلیم عظیم آبادی۔ اوائل میں جوشش کے شاگرد تھے، بعد میں سلیم وغیرہ سے استفادہ کیا۔ ان میں یہ بڑا عیب تھا کہ دوسروں کے شعر اپنے نام سے پڑھتے تھے سلیم کے دیوان کو تو یہ اپنی ملک ہی سمجھتے تھے۔

ع: یہی خوف رہتا ہے بسمل کے دل میں ÷ ترحم نہ آ جائے قاتل کے دل میں

تمنا: مرزا علی رضا ساکن عظیم آباد، "از شاگردان شیخ محمد روشن، جوشش"۔

ع: دشت میں خاک بہ سر پھرتے ہیں غم کرتے ہیں ÷ لوگ جس بات کو ہنستے ہیں وہم کرتے ہیں

ع: اب تلک جیتا ہوں میں کیا سخت میری جان ہے ÷ دل کے سو ٹکڑے ہیں ہر ٹکڑے میں سو پیکان ہے

---

[۱] ماخوذ از تذکرۂ عشقی

# تصانیف

شورش و مبتلا کا بیان ہے کہ جوشش نظم و نثر میں صاحب استعداد تھے، لیکن نظم میں دیوان اور نثر میں رسالۂ قافیہ کے سوا کسی اور کتاب کا سراغ نہیں ملا۔

دیوان: دیوانِ جوشش کا صرف ایک نسخہ دستیاب ہوا ہے۔ شوق نیموی مرحوم نے جو صوبۂ بہار کے مشہور شاعر، زبان داں اور عالم دینیات تھے، چالیس پچاس سال قبل اس کا ذکر یادگارِ وطن میں کیا تھا۔ ضروری اقتباسات درج ذیل ہیں:-

"اس دیوان کو جناب والد مرحوم نے ... نقل کیا ہے۔ ہر صفحے میں ۱۱ شعر ہیں۔ ۹ اجزا میں تمام کیا ہے۔ اس دیوان میں قصائد بھی ہیں۔ آخر میں ایک آدھ تاریخ بھی ہے جس سے ثابت ہے کہ میر و مرزا کے ہم عصر تھے ..... افسوس کہ دیوان کی نایابی سے عظیم آباد کے شعرا بھی جوشش سے واقف نہیں۔ جناب شاد عظیم آبادی نے نوائے وطن میں ذکر تک نہیں کیا، سبب کیا وہی گمنامی اور اِس دیوان کی نایابی، ورنہ ضرور جوشش کو راسخ مرحوم کے پہلو بہ پہلو جگہ دیتے۔ بہ ہر کیف یہ دیوان ہر چند پُرانا ہے مگر کلام پاکیزہ اور استادانہ ہے ص ۲۹ تا ۳۵

افسوس ہے کہ یہ نسخہ اپنی اصلی حالت میں ہم تک نہیں پہنچا، اس کے متعدد اوراق غالباً

یادگارِ وطن کی تصنیف سے قبل ہی ضائع ہو چکے تھے۔ تعجب ہے کہ شوق مرحوم نے مطلقاً اس کا ذکر نہیں کیا۔ اس کی تفصیل آگے چل کر معلوم ہوگی۔ صفحۂ اوّل کے وسط میں کاتبِ دیوان کے قلم سے یہ الفاظ مرقوم ہیں۔ "دیوان روشن علی جوشش عظیم آبادی" اس کے بعد کے سات صفحے بالکل سادہ ہیں۔ نویں صفحے سے چوبیسویں تک قصیدے ہیں۔ نویں صفحے کے اوپر کا حصہ ضائع ہوگیا تھا، شوق مرحوم نے اس کی مرمّت کی ہے، قصیدۂ اوّل کا عنوان اُنھیں کے قلم سے ہے اور غالباً اُنھیں کے مذہبی غلو کا نتیجہ ہے۔ اس صفحے پر ۴ شعر ہیں۔ چوبیسویں صفحے پر آخری قصیدے کے ۶ ابتدائی اشعار موجود ہیں، اور چوں کہ اس کے بعد کے اوراق غائب ہیں، یہ قصیدہ ناتمام رہ گیا ہے۔ کاتب نے اپنے دستور کے مطابق ایک گوشے میں وہ الفاظ دیے ہیں جن سے ساتواں شعر شروع ہوتا ہے "عبث ہیں ساکے" (کذا)۔ اس قصیدے کے باقی اشعار کے علاوہ اور کتنے قصیدے ضائع ہوئے ہیں اس کے بارے میں قطعی طور پر کچھ کہنا ناممکن ہے۔ دو چار قصیدے اپنے ہم عصر اہلِ دول کی شان میں کہے ہوں تو عجب نہیں۔ تیرھواں ورق حضرتِ شوق کا لگایا ہوا ہے، اور اس میں ایک لفظ بھی اصلی کاتب کے قلم کا نہیں۔ پچیسویں صفحے کے وسط میں دیوانِ جوشش لکھا ہے، اور چھبیسویں صفحے پر غزل کے ۱۲ شعر ہیں۔ اس کے بعد کے ۴ ورق شوق کے مرمّت کیے ہوئے ہیں۔ اور ہندسے ابتدا سے کتاب سے اوراق مذکورہ تک ندارد ہیں۔ آگے چل کر دو سلسلے ہندسوں کے ملتے ہیں، ایک قدیم اور دوسرا جدید، اِن دونوں کے مقابلے سے مرتب اس نتیجے پر پہنچا ہے کہ قصائد کے

اوراق کے علاوہ ۱۴ ورق حسب تفصیل ذیل غایب ہوگئے ہیں :-

(۱) ابتدا کے دو ورق غائب ہیں ۔ دیوان کا افتتاح جس غزل سے ہوتا ہے وہ اصل میں پہلی غزل نہیں ۔ قدیم تذکروں میں ردیف الف کی متعدد غزلیں ملتی ہیں جو دیوان میں نہیں ۔ یہ غزلیں اُن غزلوں میں ہیں جو ابتدائی ورق ضائع ہوجانے کی وجہ سے دیوان سے غائب ہیں ۔ مرتّب کا خیال ہے کہ دیوان کی سب سے پہلی غزل یہ تھی :-

"کس طرح سے ہو شرح و بیاں رازِ نہاں کا   قدرت نہ قلم کی ہے نہ مقدور زباں کا"

ایک تو یہ کہ اس زمین میں بہ کثرت شاعروں کی افتتاحی غزلیں ہیں ، دوسرے یہ کہ تذکرۂ شورش وغیرہ میں جوشش کے اشعار کا انتخاب مطلع بالا سے شروع ہوتا ہے ۔ شورش جس نے ۱۵۰ شعر انتخاب کیے ہیں مطلع سر دیواں کو نظر انداز نہیں کر سکتا تھا۔

(۲) ۳ ورق : ۲ ، تا ۴ ، ۔ ن میں ورق ۱ ، اِس مصرع پر تمام ہوتا ہے :

'سدا رکھتے ہیں مستاں شیشہ و پیمانہ پہلو میں' صہ۱۱ ط ۔ اس کے بعد کا ورق ن میں اِس مصرع سے شروع ہوتا ہے "عز درِ بندگی دل سے اٹھا دے خاکساری کر" ضمیمہ

(۳) ۱ ورق : ۸۲ ۔مصرعِ آخرِ ورق ۱۸ ن "مہرباں نامہرباں ہم پر بھلا بہتر نہ ہو" صہ۱۳۱ ط ۔ ابتدائے ورقِ مابعد" جوشش نہ سر اُٹھانے دے واں بارِ انفعال" ضمیمہ

(۴) ۲ ورق : ۱۰۶ و ۱۰۷ ، مصرعِ آخر ورق ۱۰۵ ن "جو خدا چاہتا ہے ہوتا ہے" صہ۱۷۱ ط ابتدائے ورقِ مابعد" . . . سو جان بہ لب ہے صہ۱۷۱ ط ۔

(۵) ۵ ورق : ۱۱۹ تا ۱۲۳ — مصرعِ آخر ورق ۱۱۸ "وہی ہم خانہ بر دوشوں کا جوشش ہم سفر ہوئے" صـ۱۹۱ـ ط۔ آغازِ ورق مابعد "توں خوار ہو رہا ہے سفید آئینے کا منہ" ضمیمہ۔

(۶) ا ورق : ۱۳۸۔ مصرعِ آخر ورق ۱۳۷ "خدا جانے یہ الفت کیا کرے گی"۔ صـ۲۱۶ـ ط ابتدائے ورق مابعد "کس کو میں منصف بدوں ٹک آپ ہی انصاف سے" ضمیمہ۔

شوق مرحوم کے اِس دیوان پر اور بھی احسان ہیں۔ اصل دیوان میں جہاں جہاں کچھ ٹکڑے ضائع یا کمزور ہو گئے تھے، اُنھوں نے حسبِ ضرورت چھوٹی بڑی چٹیاں لگائی ہیں، اور سادہ جگہ پر اشعار یا مصرع یا مصرعوں کے ابتدائی یا انتہائی الفاظ خود لکھے ہیں۔ دیوان میں کہاں کہاں یہ عمل ہوا ہے۔ اُس کی فہرست بہ قیدِ صفحہ و مصرع ذیل میں دی جاتی ہے۔ حضرتِ شوق کا اصل کے مطابق نقل کرنا متیقن نہیں:-

۱ـ ۱ تا ۲۶، ۲ـ ۱ تا ۶، ۲۹ تا ۳۴، ۳ـ ۲۷ تا ۳۰، ۴ـ ۲۳ تا ۲۶، ۵ـ ۱۲ تا ۲۴، ۶ـ ۱۳ تا ۱۸، ۷ـ ۹ تا ۱۲، ۸ـ ۵ تا ۸، ۲۹ تا ۳۱، ۹ـ ۱۷ تا ۱۹، ۱۵۹ـ ۲۷، ۲۹، ۱۶۵ـ ۱۸ انتہا، ۱۶۶ـ ۱۱، ۱۳، ۱۵ کل ابتدا ۳۳، ۳۱، ۲۹، ۲۷، ۲۵، ۲۳، ۲۱-۱۲ کل انتہا ۱۰، ۸، ۶، ۴، ۲ ۱۶۳ـ ہر سہ ابتدا ۱۶۴ـ ۳، ۵، ۷، ہر سہ ابتدا ۱۸۱ـ ۱، ۳، ۷، ۹، ۱۱ ۱۸۲ـ ۲۹، ۳۱، ۳۴ ۱۸۳ـ ۱، ۳، ۵، ۷۔ ابتدا ۱۸۷ـ ۲۰، ۲۴، ۲۶ ۱۸۸ـ ۱۷، ۱۹، ۲۱، ۲۳ ۱۹۰ـ ۵، ۶ ابتدا ۷، ۸ ابتدا ۱۹۳ـ ۲۵ ابتدا ۲۰۳ـ ۱، ۲ ابتدا ۲۱۰ـ ۳، ۴ انتہا ۲۱۱ـ ۱، ۲ انتہا مخمس سوم بندِ آخر ۲۳۲ـ ۱۹، ۲۱، ۲۳، ۲۵، ۲۷،

۲۹ ۲۳۶ ۳ ۲۳، ۲۵، ۲۶، ۲۷ ہرسہ ابتدا ۲۳۷ ۱، ۳، ۵ ہرسہ ابتدا ۲۳۸ ۱۳، ۳۴، ۳۳ ۲۳۹ ۱، ۱،
۳ ۲۴۱ ۲۲، ۲۴، ۲۶، ۸ ۲ ۲۸ کل انتہا ۲۴۲ ۱۰، ۱۱، ۱۲ ۲۴۳ ۲۵، ۲۶، ۲۷، ۲۸، ۲۹، ۳۱
۲۴۴ ۳۴ ۲۴۵ ۲، ۳، ۳ ابتدا ۲۴۶ ۱ ابتدا ۲۴۸ ۲۰، ۲۲ ہر دو انتہا ۲۴۹ ۱۵، ۱۷، ۱۸،
۱۹، ۲۱ کل ابتدا ۲۵۱ ۳۳، ۳۵ ۲۵۳ ۱، ۳، ۵ ۔ ۷، ۹ ہر دو ابتدا

ذیل کے مصرع ضمیمے میں ہیں: نہ ہوں میں چرب الخ بہ رنگِ شمع ارادہ الخ خوں خوار ہو رہا ہی الخ ۔

شوق مرحوم نے بعض صریح اغلاط کتابت کی تصحیح علاوہ کہیں کہیں اپنے عہد کی زبان یا اپنے ذوق کے مطابق کلام جوشش پر اصلاح بھی دی ہی۔ بعض مقامات پر اگر کسی تذکرے میں (غالباً گلشنِ بے خار) کوئی شعر ان سے مختلف نظر آیا ہی اور یہ صورت اِن کے نزدیک قابل ترجیح ہی تو اصل میں ترمیم کر دی ہی۔ بدقسمتی سے مرتب پر اس حقیقت کا انکشاف اُس وقت ہوا جب کتاب کے دو تین جزو چھپ چکے تھے۔ اور اِن اجزا میں شوق نے جو تصرفات کیے تھے وہ ط میں بھی آ گئے ۔ بعض تصرفات کا حواشی میں ذکر ہی، بقیہ کی فہرست ذیل میں درج ہی:-

اِن، کن، جن، کی جگہ اس، کِس، جس ۲ ۱، ۷، ۶ ۱۲، ۲۸، ۷ ۱۷، ۸ ۲۳، ۱۰ ۲۱ ۱۵ ۲، ۳۲ ۱۶ ۱۲، ۱۲ ۲۷ ۴، ۶، ۸، ۲۲ ۲۸ ۱۰ ۲۹ ۲۴ ڈبانا کی جگہ ڈبونا ۱۶ ۷ ۲۵ ۳۴ زور کی جگہ اور ۲۷ ۱۰ ۔ ۱۶ ۲۰ "کبھی اُس گل نے نہ جوشش کی طرف کان کیا" ۲۹ ۱۲ "لیکن تجھے خدا نے کیا دل ربا بنایا" اصل مصرع پر مذہبی نقطۂ نظر سے اعتراض

وارد ہوتا تھا، ۳۵ ، طرف کی جگہ سمت ۱۵۸ ۲ میاں کی جگہ مجھے ۱۶۵ ۲۰ فلانی کی جگہ وہ بت۔ ضمیمہ: "جھکتا سوے داماں ہے گریبان ہمارا" اس مصرع میں نشان زدہ الفاظ۔ اصلی الفاظ اس طرح قلم زد ہیں کہ پڑھے نہیں جاتے۔

کہیں کہیں حاشیہ بھی چڑھایا ہے۔ عموماً خاتمے پر شوق نیموی، درج ہے: ۵/۲۲ "متقدمین بھوکا بدون ن استعمال کرتے تھے مگر متاخرین ن کے ساتھ استعمال کرتے ہیں" ۲۵/۸ متقدمین دَہ بہ فتح بولتے تھے (پڑھا نہیں جاتا) بہ ضم مستعمل ہے" یہ عبارت کاٹ دی گئی ہے۔ اور وہ شعر بھی جس کے متعلق یہ عبارت ہے ۱۶/۲ ۔"اس قسم کے الفاظ میں جہاں ترکیب فارسی رہتی ہے اگرچہ متاخرین اعلانِ نون نہیں کرتے، بلکہ معیوب جانتے ہیں۔ مگر متقدمین اعلان بھی کیا کرتے تھے۔ چنانچہ ذوق دہلوی کے کلام میں جا بجا موجود ہے۔"

۱۶/۱۹ لفظِ سیر کو طبقۂ اولیٰ والے مذکر استعمال کرتے تھے"۔ ن میں ۳ مسلّم غزلیں اور بہتیری غزلوں کے متعدد اشعار قلم زد ہیں، ایک غزل (قوافی براے، صداسے ردیف ہوا) کے مقابل لفظِ خارج، لکھا ہوا ہے۔ یہ غزلیں اور اشعار ضمیمے میں درج ہیں، اور غالباً اِن میں زیادہ تر اشعار حضرتِ شوق کے قلم زد یا خارج کیے ہوئے ہیں۔ حضرتِ شوق پر اعتراض فضول ہے، اُن کا نہیں اُن کے عہد کا قصور ہے۔

کتاب کے خاتمے پر کاتب نے حسبِ ذیل عبارت لکھی ہے:-

"تمام شد بہ تاریخ چہاردہم شہر شعبان ۱۲۳۸ فصلی، بہ مکان شیخ قمر علی صاحب

بہ محلّہ گولکھ پور من محلاتِ شہر پٹنہ بہ وقتِ گزشت یک پاس شب تحریر یافت۔

جملہ اوراق ایں کتاب زر نگار — یک صد و پنجاہ و یک اندر شمار

غزل کل جوشش بہ خطِ منجلی — ختم شد از بندۂ سبحان علی

من نوشتم صرف کردم روزگار — من نہ مانم ایں بماند یادگار

من سبحان علی ولد شیخ دھومن ساکن موضع نیمی پرگنۂ غیاث پور ضلع بہار"

کاتب کا حال یادگار وطن میں موجود ہے، سال ولادت ۱۲۲۱ھ اور سال وفات ۱۲۹۶ھ ہے ص ۲۹ تا ۳۵۔ مرتب کا خیال ہے کہ کاتب نے قصائد کو دیوان سے الگ لکھا تھا۔ اور ۱۵۱ ورق صرف دیوان کی ضخامت بتائی گئی ہے۔ آج کل اس کتاب میں قصائد کو چھوڑ کر ۱۳۰ ورق ہیں! کاغذ سفید معمولی ہے اور کمزور، متعدد مقامات پر بوسیدہ ہو کر پھٹ گیا ہے، جس کی وجہ سے مصرع ناقص رہ گئے ہیں۔ کیڑوں نے بھی کہیں کہیں اسے خراب کیا ہے۔ خط نستعلیق شکستہ آمیز ہے۔ لیکن نہایت خام، روشنائی پھیکی، اور مسطر ۱۷ سطروں کا ہے۔ کاتب نے مقطعوں کو عموماً دو سطروں میں لکھا ہے، اس لیے زیادہ تر فی صفحہ چودہ پندرہ شعر ہیں۔ کاتب کی غلط نویسی کی کوئی انتہا نہیں، یائے مجہول و یائے معروف، ہائے مخلوط و غیر مخلوط، ک اور گ میں تو فرق کی توقع ہی فضول ہے، لیکن غضب یہ ہے کہ جہاں نقطوں کی ضرورت ہے وہاں نقطے نہیں دیتے اور جہاں ضرورت نہیں وہاں بڑھا دیتے ہیں۔ عربی الفاظ کا املا اکثر غلط ہے، ز کی جگہ عموماً ذ لکھتے ہیں، اور سیکڑوں مقام پر الفاظ چھوڑ دیے ہیں۔ کاتب کی غلط نویسی کا صحیح

اندازہ انھیں اصحاب کو ہو سکتا ہے جن کی نظر سے یہ کتاب گزری ہے۔ اس کا مفصل ذکر حواشی میں ہے۔ بہ طور نمونہ ایک دو شعر ملاحظہ ہوں۔

یہ وہ مطلع ہے خطا ہے کہ ہو جای کتاب ؛ مدے کہ جو پڑے کا عین ٹک اِسکے نہنگ ص۲۵۱
یہ معجزا ھی کہ شق القمر کیا تونے ؛ یہ معجزا ھی زمزکان خل لعل دی یار ص۲۴۲

مرتب نے تصحیح کی بہت کوشش کی ہے لیکن بہت سے شعر ایسے رہ گئے جن کی صحت مشتبہ ہے۔ بعض اشعار یا مصرع جن کا غلط رہ جانا یقینی ہے ذیل میں درج کیے جاتے ہیں: ۔

ص۳۱ فرنگی زادے نے لے کر خطِ تقدیر پر لکھا ص۳۲ غربت زدوں کی نالہ رکھتا نہ باغ باں ۔ ص۴۵ ہیں تکیہ بانکی تری پرواز ہیں گویا ص۸۵ ہوتے دیکھی نہ موافق کسے جب بھنگ سے بھنگ ص۲۳۳ زندی نہیں ہے آشیانہ چغد ص۲۵۲ خدا علیم ہے اس کو یقین الخ ص۲۵۳

جہاں تک کہ واں پیش حسن محبوباں ط کی ترتیب ن سے اور ذیل میں مختلف ہے:

ط میں قصائد کل اصنافِ سخن کے بعد ہیں۔ دو غزلیں ردیف پیالہ، مزہ حرف الف سے حرف ہ میں اور ایک غزل 'دونوں' ردیف حرف واو سے حرف نون میں داخل کی گئی ہے۔ خارج شدہ اور قلم زدہ اشعار الگ سے ضمیمے میں درج ہوئے ہیں۔ اور اسی میں وہ اشعار بھی شامل ہیں جو کاتب ط نے سہواً نقل نہیں کیے۔ مرتب نے غزلوں کے شمار اور عنواناتِ ذیل اپنی طرف سے بڑھائے ہیں: غزلیات، مخمسات، مثنویات قطعات، قصائد۔ ص۲۲۱ "متفرق اشعار" کی جگہ ن میں عبارتِ ذیل ہے: "تمام شد، دیگر متفرقات بہ تاریخ سیزدہم شہر شعبان ۱۲۳۸ فصلی"

ط میں جہاں نقاط ہیں، وہاں، ن میں محش الفاظ ہیں، کرم خوردہ ہے یا عبارت پڑھی نہیں جاتی۔ تفصیل حواشی میں دیکھی جائے۔

دیوان مطبوعہ میں مختلف اصنافِ سخن کے جو اشعار ہیں ان کی مجموعی تعداد ۴۳۳۴[1] ہے۔ غزل ۳۷۲۴، متفرق اشعار ۴۰، رباعی ۸۲، مخمس ۹۵، مثنوی ۱۰۵، قطعہ ۴۲، قصیدہ ۲۴۶۔ ضمیمے میں جو ۱۵۴ اشعار ہیں وہ اس کے علاوہ ہیں۔

ن کا سالِ کتابت ۱۲۳۰ھ فصلی مطابق ۱۲۴۷ھ ہے۔ کاتب نے اپنے منقول عنہ کے بارے میں کسی قسم کی اطلاع نہیں دی، اور اگر یہ مان لیا جائے کہ کاتب نے نقل اصل کے مطابق کی ہے تو منقول عنہ کے غیر معتبر ہونے میں کوئی شک باقی نہیں رہتا، اور نہ اس کے بارے میں یہ دعویٰ کیا جا سکتا ہے کہ جوشش کے کُل کلام پر حاوی تھا۔ شورش نے ۱۱۹۲ھ کے لگ بھگ اشعار کی تعداد تین ہزار بتائی ہے، اور ان کے ضائع شدہ اوراق بھی محسوب کر لیے جائیں تو اشعار پانچ ہزار سے زیادہ نہیں ہوتے۔ اگر یہ بھی تسلیم کر لیا جائے کہ جوشش کا انتقال ۱۲۰۰ کی جگہ ۱۲۲۰ھ کے پس و پیش ہوا جب بھی، ابتدا کے ۲۰ برسوں کے اشعار تین ہزار اور آخر کے تیس برسوں کے اشعار دو ہزار ہوتے ہیں، اور یہ اس بنا پر کہ اوائلِ مشق کے اشعار زیادہ تر دیوان میں داخل نہیں کیے جاتے قرینِ قیاس معلوم نہیں ہوتا۔

---

[1] معیار بانکی پور، مارچ ۱۹۳۶ء میں دیوانِ جوشش پر ایک مضمون چھپا تھا، اس میں تعداد اشعار وغیرہ میں غلطی ہوئی ہے۔ تین مصرع اور انیس شعر جن کی تضمین کی گئی ہے، دوسرے شاعروں کے ہیں۔

رسالۂ قافیہ: اس کا ایک قلمی نسخہ کتب خانۂ مشرقیہ میں ہے جس کا حال اس کتب خانے کی مطبوعہ فہرست میں ہے۔ ایک نقل جو ابھی حال میں لی گئی ہے پیش نظر ہے۔ یہ ۲۲ صفحوں پر ہے۔ کسی صفحے میں چودہ کسی میں پندرہ اور کسی میں سولہ سطریں ہیں۔ ابتدا کی تین سطریں یہ ہیں، بعد حمد الٰہی و نعت حضرت رسالت پناہی کہ تحریر و تقریر آں نامتناہی ست۔ ایں مختصرے ست مشتمل بر علم قوافی کہ بہ پاس خاطر میر محمد امین صاحب سلّمہ اللہ تعالیٰ، فقیر حقیر محمد روشن متخلص بہ جوشش از رسائل ہا تالیف نمودہ، قواعدات فارسی را بہ چند فصل بیاں می نماید"۔ اصل نسخے میں کاتب کا نام نہیں لیکن تاریخ کتابت چہارم رمضان المبارک ۱۲۱۳ھ فصلی درج ہے۔ رسالے میں کوئی خاص بات نہیں، اور نہ اس کی تالیف جوشش کے لیے باعث فخر ہو سکتی ہے۔ مثالیں سب کی سب فارسی سے دی گئی ہیں۔ بیان کہیں کہیں اُلجھا ہوا بھی ہے۔ ممکن ہے کہ کاتب کی غلطی اس کی ذمہ دار ہو۔ دو تین اقتباس بہ طور نمونہ ملاحظہ ہوں:

"قدما بر آنند کہ قافیۂ معروف و مجہول را در یک شعر جمع نہ کنند، و متاخرین جائز داشتہ اند، چنانچہ در مطلع شیخ محمد حزیں کہ از شاعران متاخرین ست آوردہ:

"زاں رو کہ زد بہ بلبل پر شور پشت دست تا حشر بنگر و گل مغرور پشت دست"[1]

---

[1] اس زمین میں جوشش کی ایک غزل بھی ہے ط ص۱۴۴ حزیں کا کوئی اثر کلام جوشش پر ہے یا نہیں، یہ مسئلہ تحقیق کے قابل تھا، لیکن مرتب کو ادھر توجہ کرنے کا موقع نہ مل سکا۔ جوشش کی بعض غزلیں دو دو شعر کی ہیں اور تیرہ شعر سے زیادہ کی کوئی غزل نہیں۔

"باید دانست کہ آوردنِ ردیف در شعر واجب نیست بہ خلافِ قافیہ کہ جزوِ ذات شعر ست، و ردیف واجب التکرار ست، تغیرِ او جائز نیست، مگر وقتے اشارتے بہ تغیرِ او نمائید ...... و ردیف بے کار آوردن عیب ست"۔

آخر میں جوشش نے شعر کی بارہ قسمیں بتائی ہیں۔ قصیدے کی تعریف یہ کی ہے کہ مطلع ہو اور اشعار کی تعداد سولہ سے کم نہ ہو، غزل تین شعر سے کم اور پندرہ شعر سے زیادہ کی نہیں ہوتی۔ مقررہ چوبیس اوزان کے علاوہ بھی استادوں نے دوسرے اوزان میں رباعیاں کہی ہیں۔

جوشش نے معیار الاشعار کے سوا کسی دوسری کتاب کا حوالہ نہیں دیا۔

## زبان اور املا

جوشش کی زبان وہی ہے جو اِن کے دہلوی معاصروں کی ہے، بلکہ بعض باتوں میں اِن کی زبان اِن کے معاصرین کے مقابلے میں ہماری زبان سے قریب تر ہے۔ بہاری اثر دو ایک جگہ نظر آتا ہے۔ ناگن بہ کسرِ گ ص۱۸۱۔ لیکن، بہ خوبی ممکن ہے کہ یہاں قلم کی غلطی ہو۔ لفظِ خوردک یا خردک ۲۵۰ بہ ظاہر فارسی ہے، لیکن، لغات فارسی میں نہیں ملتا، اور نہ اُردو کے ان لغات میں ہے جو دہلی اور لکھنؤ میں مرتب ہوئے ہیں۔ یہ ایک باجے کا نام ہے، بہار میں اب تک سنا جاتا ہے۔ ط میں سوا ایک آدھ لفظ کے قدیم املا کی پابندی نہیں کی گئی۔ زبان کی بحث میں ط سے مثال کے لیے صرف صفحات کا حوالہ دیا گیا ہے، اور کہیں کہیں اشعار کا۔ جن عنوانات کے تحت الفاظ بڑی تعداد میں ہیں وہاں

اِس کا لحاظ رکھا گیا ہو کہ اُسی ترتیب سے آئیں جس سے ط یں ہیں۔

**عربی فارسی**: (۱) عربی فقرے دو چار جگہ استعمال ہوئے ہیں لیکن اُن سے جوشش کی عربی دانی کے متعلّق کوئی قطعی رائے قائم کرنے میں مدد نہیں ملتی: اللہ معک ۲۵۰، لحمی لحمک ۲۵۰، (۲) نامانوس عربی، فارسی الفاظ اور مصطلحات بہت کم ہیں: سیاہ چشم ۹۴ (بے مروّت)، پشت ۴۶ ا ر مصحفی دیوان پنجم)، الس ۱۴۶/۲۶ (ترکی میں الوس وا وِ غیر ملفوظی کے ساتھ۔ اُردو میں قفس کا ہم قافیہ:

"دل ساتھ دواؤں کا تو مت چھوڑ جتوں میں کوئی بھی بگاڑے ہی کہیں اپنی الس سے" میرحسن)

بارہ ۲۳۲، ترتیزک ۲۴۴/۴۴ ("ترہ تیزک کہ سبزہ کہ تخمش را بہ ہندی ہالم وچند سور نامند" مؤیّد الفضلا) سہم ۲۵/۱۴ حاشیہ (تیر)، چھلتہ ۲۵۱ (یا چلتہ ایک قسم کی زرہ:

"اطلس ہفت فلک ہو جو عدو کی چلتہ کٹے اِس طرح وہ اُس سے کہ چھری سے جوں پیاز" سودا)

(۳) لفظی و معنوی تصرّفات، اور ہندستانیوں کے عربی فارسی مادّوں سے بنائے ہوئے مفردات و مرکّبات ان میں سے کچھ تو غلط العام میں داخل ہیں، لیکن بعض کے متعلّق یہ توجیہ نہیں کی جا سکتی: چارچشمی ۲۰ (غالباً ہندستانی محاورے سے ماخوذ)، قسمی ۳۶ (بظاہر قسم کھانے والا)، خود رفتہ ۲۱، گدازگی ۳۹، سخنگی ۸۰، باغ و بہار ۱۵۹ (سودا و مصحفی)، مؤثر ۸۷ و ۱۶۰ و ۱۹۳ (مؤثّر)، خطرہ ۲۳۲ (خطر)، نقش کالحجر ۱۷۲ (عربی میں کالنقش فی الحجر۔ سودا، نثار، ظفر: "تجھ پر یہ قتل ہی جو مرا نقش کالحجر" سودا مخمّس)، رذالوں ۱۴۷ (املا ذیاز؟)، امیدِ توقع ۱۸۴، چشمِ توقع ۲۴۴ (اوباش شاگردِ مصحفی کے یہاں "چشمِ امید" ملتا ہی۔

تذکرۂ ہندی) (۴) فارسی کی تقلید میں فعل وغیرہ کی صفت اس طرح لاتے ہیں کہ حروف ربط وغیرہ کی ضرورت نہیں رہتی: تیغ نہ بولا ۹ ۴، گرم مت مل ۷۰، ہستی بے رنگ وسیع ہی ۴۷ ۔ بیہدہ آغاز نہ کر ۵۶، سرسری گزر ۱۷۶ (۵) فارسی حروف جار ورابط وغیرہ کا استعمال اتنی بے اعتدالی کے ساتھ نہیں جتنا سودا کے یہاں ہی: بہ دل ۵، برسر جنگ ۴۳، درجواب ۹۳، تا منتہائے صبح ۴۰، زبس ۱۵، برائے قاصد ۵۲، برائے شغل ۰، بر تقدیر، بہ انداز چراغ، با فراغ ۸۸، ازبس کہ سرتا بہ قدم ۱۰۰، بہ سانِ مضموں، بہ از قصیدہ ۱۴۹، درپے آزار، بہ جوش وخروش ۱۷۰، جیب سے لے تا بہ داماں ۱۷۴، تا بہ سحر ۱۸۵، بہ ایں عنوان ۲۰۸، تا کے، تا بہ کے، بہر تعظیم ۲۱۱، تا بہ چوکھٹ ۲۳۳، بیش از اُس کے ۲۵۱ (۶) فارسی کی تقلید میں علامتِ اضافت (کی، کا) کو حذف کر دیتے ہیں، یا از، را وغیرہ کا روزمرّۂ اُردو کے خلاف لفظی ترجمہ کرتے ہیں: اگر اوج آرزو ہی ۲۰۴، ۱۳۱ (۷) فارسی مصادر اپنی اصلی شکل میں کہیں نہیں ملتے، اضافہ یا کے ساتھ جیسے گردن زدنی اور آمدنی ۱۶۰ البتہ پائے جاتے ہیں (۸) الف ندا صرف لفظ ساقی اور شاہ (یا شہ) کے ساتھ ملتا ہی $\frac{۳۵}{۴}$، ۲۴۲، ۲۸۴ وضمیمہ (۹) حرف ندا 'اے' کو کہیں کہیں آج کل کے استعمال کے خلاف حذف کر دیا ہی: $\frac{۱۶}{۱۳}$، $\frac{۴۷}{۲۵}$ 'وے' بھی ملتا ہی (۹) یاے تانیث ہندستانی، عربی فارسی الفاظ کے ساتھ: زری ۴۷، جدی ۷۵، ناکاری ۲۳۹ (۱۰) عربی فارسی اور ہندستانی الفاظ کی ترکیب: دیوانہ پن ۵۴، جگر جلا ۱۶۳، دل جلی ۲۰۷، دل جلے ۶۸، اک بیجا ۱۷۳، گھر بہ گھر ۴۳، حسرت بھری ۸۰، چورنگ ۱۵۰، سبے ڈھنگ ۵، بے لاگ ۱۱۹، پاؤ بندی وبے پیر ضمیمہ

(۱۱) عربی فارسی الفاظ سے مصادر: بخشنا، بخشنا، شرمانا، گزرنا، درگزرنا، بدلنا، خریدنا، ترکنا، آزمانا فرمانا، رنگنا، نرمانا ۵۷ ۔ (۱۲) فارسی محاوروں اور روزمرّوں کا ترجمہ: کوس لمن الملک مارنا ۳۲، برہم کھانا ۵، چنگ میں لانا ۸ (بہ چنگ آوردن جو بہ دست آوردن کا ہم معنی ہے) جنبش میں لانا ۳۰۱، برسرِ جنگ آنا ۳۴، رخصت سفر باندھنا ۲۰۵، بہ سر آنا ۱۰۱ (۱۳) فارسی عربی کے دو لفظوں کو جو ہم معنی یا قریب المعنی ہیں، یا ایک ہی مادّے سے نکلے ہیں، ایک ساتھ استعمال کرتے ہیں بغیر اس کے کہ معنی میں کچھ اضافہ ہو: تن بدن ۲۳۷ (بدن ہندستانی لفظ بھی ہے)، طول وطویل ۱۶۲، منت آرزو ۲۲۰، نیست نابود، حس وحواس ۱۷۸، (۱۴) فارسی اور ہندستانی الفاظ کو بھی اس طرح استعمال کرتے ہیں: بوباس ۱۰۸، درد دکھ ۱۶۱، خاک بھس ۱۵۵ (۱۵) واو عطف: جملوں کو ملاتا ہے: ۴۲/۴۳، ۲۵۶/۱۸، ٹھیٹ ہندستانی لفظوں کو ہندستانی اور فارسی لفظوں سے ملاتا ہے ۲۸/۲۹، ۲۳۹/۲۹۹،۲۷ عطف کی صورت میں بھی ہاے مختفی کو ے سے بدل دیتے ہیں: آب و دانے ۲۲/۲۶ فارسی اور ہندستانی لفظوں کو حرف عطف کے بغیر ملا دیتے ہیں: بوباس، درد دکھ، تن من ۲۵۵، آمد رفت ۱۹۲، نیست نابود ۱۴۳، دل جگر ۲۰۲، منت آرزو، روزمرّے کے خلاف واوِ عطف: طول وطویل، دم و ہوش ۲۶۱، ۲۰۵ وضمیمہ رجان نے وم ہوش اور میر نے دم اور ہوش لکھا ہے۔

گیا رو بہ رو اس کے آئینہ کیوں        کہ بے ہوشی اس کا دم اور ہوش ہے)

حالت عطف میں جہاں چاہیے اعلان نہیں کرتے اور جہاں نہیں چاہیے کرتے ہیں: شیریں و فرہاد ۳۷، مجنوں و فرہاد ۲۱۴، بے سروسامان ۱۶، دردو درمان ۱۱۰، (۱۶) یاے زائد:

انکساری ۲۲۴، یادگاری ۲۱۷، ۲۰۷) تراکیب کی وہ ندرت جو غالب و مومن کے یہاں ہے ذ
جوشش کے یہاں نہیں پائی جاتی، تاہم بعض تراکیب قابل توجہ ہیں: الفتنۂ ایام، چرخِ فتنہ
سرانجام، اقلیم آرزو، پاسے سعیِ کامل ۱۲۳، وضع لا اُبالی ۲۰۴، (۸) بعض تراکیب قطعاً
غلط ہیں اور بعض کی صحت مشتبہ: خواہش بے دردِ سری ۱۶۷، دردِ سرِ عشق ۱۷۸،
خوشیِ دل ۳۰، سرِ دردِ دنیا ۲۰۸، تاثیر ریز ۱۶۹، (فارسی میں غیر مسموع-"ہیں ہمارے شعرِ پُر
تاثیر ریز" سودا مثنوی ہجو ربنی ۸۷، ۱) منکرِ پاک ۴ ۱۸، سرسائی ۲۳۰ (۹) اضافت:
ہندستانی الفاظ کے ساتھ: مثل چکور ۶۵، پیراہن مَلمل ۲۰۵، ایسے الفاظ کے ساتھ
جن میں اہل ہند نے تصرف کیا ہے: خطرۂ آسمان، مضاف الیہ کا اعلانِ ببر گلستان ۱۱۶،
حالت اضافت میں مختفی ہ کا ے سے بدلنا: سینۂ پُرکینے ۲۱۷، ی پر تشدید خوشیِّ دل ۳۰،
مرکبات اضافی میں مضاف الیہ پر ی کا اضافہ گردشِ ایامی ۲۳۰، بارشِ نیسانی ۱۴۱،
قفلِ ابجدی ۲۰۹ مضاف الیہ کے بعد فعل اور حرف نفی: اس کے بعد مضاف کی
تکرار کے بغیر مضاف الیہ: "نے خواہشِ عیش ہے نہ عشرت دل میں" ۲۲۶۔ دو لفظوں کے
درمیان ہندستانی حرف عطف "اور" ہو جب بھی یہ دونوں مل کر مضاف ہو سکتے ہیں: نام اور
نشان قلعہ ۲۲۴، اب یہ جائز نہیں۔ جہاں میں یا کی، کا وغیرہ چاہیے وہاں بھی اضافت
سے کام لیتے ہیں: "ہیں دولت ہجوری منہ زرد و سپید آنکھیں" ۸۱، دست اندازِ چراغ ۷۷،
پس و پیشِ امتحاں ۱۰۰۔

ذیل میں فارسی اور عربی مفردات و مرکبات اکٹھا کر دیے گئے ہیں: نخل (درخت)

خوش فعلیاں ، یار جانی ، سجدہ ہزار عالم ، پُر بے نمک ۱۲ حاشیہ (سودا ، میر و قائم :
پُر سبے قرار ہر ہوس سوختن ہنوز" قائم) شگوفہ اور غنچہ (مختلف المعنی) ، خسرو حسن ، چہرہ ۱۱
(اصطلاح) ، قلاش ، خوابِ سنگیں ، براق ، جگر ۱۹ حاشیہ (پیارا) ، تدعی (دشمن) ، شیریں کار (۳)
قرار (اقرار) پیاپے ، فن (عیاری) حسن عالم گیر ، کاہیدگی ، دل خواہ ۱۴ ، چشم تر (بے اضافت) ،
تحفہ ہم نشیں ، بد بلا ، کمان ابرو ، خط آزادگی ، عشقِ خرد دشمن ، دست قدرت ، طرف
(طرف داری) ، چشمِ خوں گریہ ، گریبانِ تعلق ، مستجاب ، دلو ، لعل لب (بے اضافت) ،
بے طرح ، بہار دست ، بہ جد ۲۴ ، تکرار (جھگڑا) عقل کاملہ ، گنہ گاری ۵۴ ، (سودا :
"شہیدِ رسمِ ملک عشق ہوں سودا کہ لیتے ہیں        جہاں جرمِ نگہ پر نقد جان ، دل گنہ گاری")
عمان و محیط (سمندر) ، آستیں طلب ، برگزیدۂ ناشتا (صحیح املا) ، آسا ، منتہا علی الدوام ،
پر بند ، خط شعاعی ، گلابی ، ۵۰ ، زرخرید ، بے نظر ، پامال حیرت ، کمر بند ، سر بند ، آہ سحر گاہی ،
بدحظ ، حسن صندلی ، بادشائی ، قناعت پیشہ ، خانہ خدا (بے اضافت) ، زہدِ ریا ،
کاروبار دنیوی ، انتشار عمر ، دارومدار ۶۴ (گر کے دار و مدار اور اخلاص حسن) مامن ،
بے جگر ، فی الحقیقت ، ہم پیکر ، ادنیٰ تصرف ، صدر نشیں ، اولیٰ ، عرصۂ نشۂ جنگ ۷۴ ،
فرق (سر) ، شرق چراغ ! داغ بر بالائے داغ ، اوستاد (صحیح) انگشت اشارت ، بینی ،
شوق ۸۲ ، ۸۵/۱ مسلّم (سالم) ، دُرِّ نجف ، زہے عز و شرف ، رہ آورد ۸۹ ، دست کشادہ کار دل ،
(بہ ضمہ ہا صحیح) بادشا ، ساعی ، خدمت شریف ۹۹ ، مانا ، بہ سان مضمون ، خجلت دہ ،
ابنائے زماں ، سررشتہ ۱۰۳ ، انفصال ۱۰۸ (فیصل ، قرط ، اندک و بسیار ، عقوبت ، دل شدگاں

قصہ وار ۱۱۶)، خوش خمی، آزردہ جاں۔ آب داری، گداز عشق (گداختۂ عشق)، حکمت ۱۲۱)، نارِ خصومت، دوتر دوتر، خانہ پرداز، کوزہ پشت، جگر لخت لخت، وضع کرخت ۱۴۰، رنگیں لباس، میر سامان ازل، بے صرفہ، بود و نابود، عمر جلد رَو، یار شاطر، ذی نرگس، خاس، سادس، عذر لنگ ۱۵۰، مہوّس، رنگت، بحر بے کرانہ، عمر جاودانہ، مزیدار ۱۵۲، شیر بیشہ، خشکی طالع، بد قماش، گلاب پاش، جزاک اللہ، آہنیں دل، چوب دار، سالوسی، محقق، مغربی، جنوبی، حبشی، ہندی (تلوار کی چار قسمیں) خرچ، گدا پیشہ، منشیِ قضا، حیلہ اور حوالہ، کلمۂ اخراں، ذات احد، عدیل، سبیل ۱۶۳/۲ نشست (قافیوں کی) فلانی ۱۶۵ (فارسی بے قید دوش) سودا، سوز، قائم، مصحفی :-

"یہ تیرا حال کیا ہے اے فلانی نہ تو نے قدر حسن اپنے کی جانی" مثنوی سودا)

زشتی، دیدہ وری، آبِ آتشک ۱۶۹/۲ حاشیہ۔ طوفاں بہ جوش، کاہن، ممد و معاون، متروک جگر، مردود، بیہدوں، ذکر (آرہ: جگر ۱۸۵، بلد، کچکول، مقابلت ۱۹۲، شہ نشیں، دوربیں، بے تحاشا، وحدت سرا، طرح دار (غالباً ۵)، ماحضر، بالفرض، خراب آباد، حسود، انگشت دخل، بادِ پیمائی ۲۰۲، رزّاق، واجب التعزیر ۲۰۶، خوش تقریر، مستور، مظفر و منصور، دریافت، تحقیق، چشم پوشی، ہر کدام (چمن یہ پھول رہا ہے کدام موسم کا" سودا)، دار باں ۲۱۶ (سودا)، خوش مقال، حسن تیاری (ت اور ط دونوں سے صحیح) حسنِ بازاری، منطقی، صوت وصدا، پاس انفاس، یک ذات، زبونی، خرقۂ پشمینہ، علی الاتصال، بلا شبہ و شک، خط بیزاری، آہ، استفادہ، زندگی راعشق ست، بے طمعی، بے غرضی،

فرضی، کریمی، چاشت ۲۲۸، مباح، دہقانی، مشخت، عرصہ ۲۳۲، قدر قلیل، چسپیدہ، بخیل (داخل
رنگ محل ہ، بیت الخلا، زقوم (بے تشدید)، اثر (نشان)، بعضے، جعفری ہ؟ تقید (تاکید)
افیم وافیمی ہ، سفرہ ۲۳۰/۲۷، شعر وشاعری، خوان الواں، گل پنج، سبعۂ سیار، (سیارہ ہونا چاہیے)
دوائر، کلیم کلام، علم لدنی، آثار، نہ دشوار، ناتواں ہیں، تلوّن طبعی، استقلال ۲۴۴/۲۸، اہمال
دال، حَل، دودلہ، قال ومقال، متلاشی، ذائچہ، حرکات وسکنات، کل بروج اور
سیاروں کے نام، فی الحال، حلال، مستولی، اوتاد، ابدال، حکما، علما، فضلا، ضربت
یداللّہی، اشکال، گوش مال ۲۴۹ (کان ملنے والا)، سبزک (نیل کنٹھ)، مدرک، خطابیہ،
سخن رس، کنجلک ۲۵۱/۲، محدّب، مقعر، ہوش نیوش، لباس فاخرہ، خَشَن ۲۵۳ (صحیح
بہ کسرش، عیب اقوا بھی ممکن ہے)، مشفق من، سہواً، سہم گیں، احسن، علیم، خلا، ملا، کودن،
مُحَسّن ۲۵۴ (عربی میں نہیں آیا)، جناب کرامت مآب، قبلۂ من، سرسوزن، بانع، زلّہ خوار،
صحنک، روسپید، غرش، ضمیمہ، زنگولہ، حسرت کدہ، دریچہ، معنیِ بیگانہ، مختار کار، قابل دیدار
(جو دیکھ سکے)، قلم تراش، تو دۂ طوفاں۔ گاہے چنیں گاہے چناں، جیسے ۲۵۹، نایاب ۲۲۵ (ناپید)

**ٹھیٹ ہندستانی مفردات ومرکبات :** بول چال میں جو ٹھیٹ ہندوستانی
الفاظ ہیں ان کے علاوہ جوشش کے یہاں ایسے الفاظ کا کوئی بڑا ذخیرہ نہیں: اپنے آپ ۱۳،
نرا، سچ، اچھا ۹، چکنا چور، بنا بنایا، اٹھکیلی، لکھا ولکھا (تقدیر)، گاہک، ویسے ہی ۲۰،
جوں کے توں، نٹ کھٹ، باؤلا، چنگ، گھڑی گھڑی، جھڑی، سا ۵۹ (سلیماں سا ہوا
یہاں مورا اس طرح کم استعمال ہوتا ہے)، پنکھڑی، ڈھیری، ماتھا، چاندے، (زیور) کا سا ۸۴/۱،

انگ، جب بھنگ ۵۴ ( غالباً یہ مرکب ہے جس کا دوسرا جز بھنگ معلوم ہوتا ہے۔
معنی کا پتا نہیں۔ سودا کے اس شعر میں ممکن ہے کہ یہی ہو:
نہ دے دل آتشیں رخسار پر سودا تو اب کیونکر وہ شعلہ دیکھ کر میں ہوگیا چت بنگ آتش کا)
ڈھولک، موں، ہوں ہوں ۱۰۱، جب نہ تب، لپکا ۱۰۴، اپنا کیا ۱۰۸، مسیں، کلیجا ۱۱۲،
مارمار، دیپک راگ، نگرا، پہلے ہی پہل، مجھولے، ساون، لگور ۱۲۶، شور بور، بے کلی،
(ویا کل سے ہے یا بے + کل + ی ؟)، کھڑا، گھات، کٹھن، ہشت، ۱۴۵،
لٹ پٹی، بچھک، ٹھس ۱۵۵، ہم جیسے ۱۵۷، بالا، برچھی، بھالا، تو، ٹھور نہ ٹھکانا ۱۶۵،
چٹکی، پتھراؤ، بھیٹا، سچ، ہم سے $\frac{176}{12}$، گھر کے بھیدی ۱۸۱، بہتایت ۱۸۳ و ۲۰۳، بہتات،
پکا پھوڑا، اوجڑ ۱۹۲، جھومکا (جھمکا)، اکتاہٹ، لپٹ، بھرعمر، ہونٹوں کی دھڑی،
چوکھٹ، کواڑ، منڈیر، چھپیر، گھاس، آس پاس، دیا سلائی، بتی ۲۳۴، کوٹھری، ست،
کھنڈھر ۲۳۵ (آج کل کھنڈر بہ وزن قمر۔ دریائے لطافت طبع مرشد آباد سے ایک اور شکل
کا پتا ملتا ہے)، ہاڑ، کیٹلوں، جھاڑ، پلے پلے، پلا، بلا، پچکاری، ڈھال، ابیر، ابرک،
تار، رنال، باورا (باولا)، کنچنی، ڈومنی، راج پاتر، بھانڈ، بھگتی، دھلینڈی، بھڑوا، کتوالی ۲۴۴،
پکھال، اگیا بیتال، کنگال، اوچپی، سہج، ندھڑک، حسن کی ناک، بھچک، لنڈ منڈ،
اچپلاہٹ، کتن $\frac{255}{32}$ حاشیہ۔ ہٹیا، ابے ۲۶۰۔ ان موبوں ۱۵۷، بستی ۲۰۵، لونڈی ۲۳۸
محاورات، روزمرے، مصادر: فارسی محاوروں کے ترجمے بھی اسی عنوان کے
تحت جمع کر دیے گئے ہیں۔ محاورے میں تصرف کا اختیار نہیں، لیکن زمانۂ سابق میں

یہ دستور تھا کہ ہندستانی لفظ کی جگہ اس کا فارسی مرادف بھی استعمال کرتے تھے۔ جوشش کے
یہاں بھی اس کی مثالیں ملیں گی: سرکنا، بھانا ۳، پھونکنا (ن پھوکنا)، منصف بدنا،
گالیاں کھلانا ۹، پتھرانا، بونا، مُندنا، دیکھا بھالا، دل اٹکنا ۲۵، چھکانا، سلوانا ۳۲، کھلانا،
رعد کا کڑکنا ۳۶، بکانا، اُچھلنا ۳۹، ترقی چاہنا، کان دھر سننا ۴۰؛ انگاروں پر لوٹنا،
بادشاہی پر کب تھوکتے ہیں ۵۶، چورنگ کاٹنا، پھول جھڑنا، تلوار جھڑنا، اٹکنا ۶۲/۶۴، ہونٹ
چاٹنا، پھبنا، جی دھڑکنا ۷۱، جلنا بجھنا، دھجیاں اڑانا، کسی کو پہنچنا، ہاتھ پاؤں کو توڑنا،
دُور کھینچنا، چراغ لے کر ڈھونڈنا ۸۸، رگڑنا ۸۷، جھکنا، کسی پر دل دوڑنا، لہو کے آنسو رونا،
ملوانا، کسی سے سمجھنا ۹۹، کہانا، گھونٹنا، ہیسجنا ۱۰۲، جلا بلا، جلے دل کے پھپھولے پھوڑنا،
کام فرمانا ۱۰۶، دیکھنا ۱۰۹/۲۴، ۱۳۷/۲، ہنسنا ۱۳۳/۹ (ن املا ہسنا)، ٹھہرنا ۱۱۲/۲۰، بھولے بھٹکے،
اکتانا، چھانا ۱۱۵، سر منڈوانا (غالباً قلندرانہ وضع اختیار کرنا) ابھرنا ۱۱۸، چرانا، لہرانا،
شیشے میں اتارنا، ڈبانا، جی دوڑانا ۱۲۳، سودا ہنا، ماپنا (ن املا ماپنا) دل کو ٹٹولنا، رولنا،
۱۲۵ اور ۲۰۸، جھمکنا، ناموس کی باتیں ڈبونا، نبھنا، سر پیٹنا، سمجھنا اور بوجھنا ۱۳۰، آگ میں کرنا،
جانے پہچانے، فسوں پھونکنا ۱۳۵، چار آئینہ سجنا، بٹھانا، کٹوانا، ڈھانا ۶۶ و
۱۳۹ (ن میں ایک جگہ ڈھا ہنا ہی) آسیب پہنچانا، مسلنا ۱۴۱، لہو آنکھوں میں اترنا،
آنکھیں جھپکنا، بیٹھنا ۱۴۴/۲۸، جی چلانا، مزہ لوٹنا، سنوانا ۱۵۲، اچٹنا ۱۵۵، کٹنا ۱۵۹، اترانا،
لٹنا، باؤ بہنا، ہوش سنبھالنا، خوان چننا ۱۷۱، جھپکنا، ہانکنا، شدت سے ہنسنا،
بھبھوکے نکلنا، پسنا ۱۷۸، اٹکل چلنا، آنکھ پھڑکنا ۱۸۰، دشمن بغل میں پالنا، غزل لڑانا ۱۸۵،

سنہ ۱۲۱۸

رسیلے میں بہنا ۱۸۶، طوفان مچانا، ہاتھ جھاڑنا: انکھڑیاں لڑانا ۱۹۶، باتیں بنانا، سلگانا،
جی چھپانا ۲۰۱، براجنا، دھرنا، دل کو ٹٹولنا ۲۰۰، اٹھتے بیٹھتے ۲۱۱، بھولنا ۲۱۱/۲ زبان کو
سنبھالنا، ٹھہرانا ۲۱۲/۴، نظر گزرنا ۲۱۵، ترنا، نور کے بکے اڑنا ۲۲۳، کرنا (مجھے کراتا ہے گناہ،
یا مجھ سے الخ؟)، مسند بچھانا، چھیڑنا، خیال پلاؤ پکانا ۲۲۶، (اب خیالی. مصحفی نے
خیال لکھا ہے)، چمٹنا، چھیکنا، نستا گھولنا، بہکنا ۲۲۷، لاگا ۲۲۸ (صرف ایک جگہ)،
پھرنا (سودا)، گت ناچنا، ہول کھانا، نام سے کانپنا، کھینچ منگانا، کنجلک مٹانا، براتا کن ۲۵۸،
خبر منگوانا ۱، اپھرنا، بوجھ لادنا. آنا: سامنے ۲، آہنگ، منہ پر ۲۰، سوا نیزے پر آفتاب ۳،
برسر حساب پیچ و تاب، خواب ۲۷، برسر جنگ، درمیان ۳۵ و ۲۰۷، دہن میں آب بھر،
خوش، زبان پر، آڑے ۵۹، سان پر، مزاج کسی بات پر ۶۰، مزاج کسی طرف،
بتنگ ک ۹۳، ترنگ ۱۰۳، حرف ۱۳۶، مجرے کو ۱۴۸، رہ رہ یہی آتی ہے ۱۵۵ (رہ رہ کر
یہی دھیان آتا ہے. شاد عظیم آبادی نے بھی آنا کو اس طرح استعمال کیا ہے)، خاطر میں ۱۸۶،
پانی تا کمر، چھاتی بھر. تقریب ۲۱۱، عرق، اپنا سا منہ لیے پھر ۲۲۸، جلوے پر، بیان میں،
برنہ ۲۶۰، منہ میں پانی بھر بھر— اٹھانا: دل ۶۰، فیض ۷۰، جھکولے ۱۲۵، منت ۲۰۷،
**باندھنا یا بندھنا:** گرہ ۴۳، کمر کھینچ کر ۵۳، تار ۱۶۸، سامان، نیت ۱۸۳، نظر ۲۰۸،
گانٹھ، باندھنا ۲۰۵/۳۲، دھیان ۲۱۹، عہد، مضمون، دُھن بند ۲۶۰، بسنا: جی ۱۱۳، پھولوں سے ۲۰۵،
بادل، کاجل، **بولنا:** بے ربط ۴۸، بھڑک ۱۷۱، رات کا ۲۱۰. **بھرنا:** کسی کے آگے پانی ۱۹۶،
کان ۱۷۱، دم سرد. **بیٹھنا:** بھول بھول ۱۱۶، بیٹھنا ۳۹/۶، ۱۴۸/۲۸، پردے ۱۹۳/۱۰،

جوش ۴۵، موج، چشمک ۸۵، لاف، دم نہ ۹۸، دھاڑ مار کر رونا، دامن ۱۳۶، لات،
پشت پا، مارنا $\frac{۳۵}{۸}$ و $\frac{۳۶}{۲۲}$ (قتل کرنا، بغیر کو، علامت مفعولی) بولیاں ۱۴۸، ٹھٹے،
غوطہ ۱۴۸، بھیک مانگنا: پانی نہ ۱۴۱، پناہ ۱۲۹، داد ۱۴۳، رخصت ۱۹۷، مناجات ۲۰۶،
ماننا: لوہا ۴، برا ۱۴۳، مَلنا: کسی کے ہونٹ ۱۶، دست تاسف ۹۹، مِلنا: بار ۱۴۹،
گلے گلے ۴۰، ملنا $\frac{۱۶۸}{۳۱}$ (مشابہ ہونا) نکالنا: خفگیاں ۳۵، آنکھیں ۱۰۶، نام ۲۰۲،
ہونا: نہ اِدھر کا نہ اُدھر کا، یاد (معلوم)، دیوانہ (کسی کا)، خجلت سے آب، یاروں کا یار ۱۷،
ہوا، جان کا جلاد، شاد شاد، کسی سے صاف نہ، بیڑا پار، جلد ہوا سے مرگ ۲۹،
شادی مرگ، سرخ و سفید ۵۱، آب بند، ہزار پر بھاری، بہار پہ، کس کا جگر ہے،
تیر ترازو، مدنظر سے باہر، پانچوں انگلیاں برابر نہیں، کرسی نشیں نہ ۶۶، گلے میں قبا ۶۸،
زمیں سرسبز، طمع ۵، (بغیر کی) دست انداز ۷۷، (بہ اضافت)، باغ باغ، الفت ۸۰،
(الفت صحیح)، داغ ۸۸، دل بجھا ہوا $\frac{۹۰}{۹}$ حاشیہ، چشم ۹۴، اندھیر، راہ، دست و
گریباں ۱۰۰، ہوا راس نہ، کان نہ، جان نہ، بہ ۱۱۱، ہمارا ہی کلیجا ہے، اپنے
حال میں مست، میں کس شمار میں ہوں، آنکھوں سے معذور، زیر و زبر، نمود، قصہ مختصر،
کسی پہ دانت، چار چشم ۱۳۱ (غالباً)، پائے تراب، ترشح ۱۳۴، (بغیر کا یا کی) چھٹکارا،
بت خانے سے ہو ۱۳۵، (بت خانے سے گزرتے ہوئے) مساوات ۱۴۳، بہبود،
پیالہ ۱۴۵، بالا ۱۶۱، اک طرح کا زمانہ ہے، ہنوز روز اوّل ہے، خجلت سے پانی پانی ۱۷۱،
دھجیاں، سچ درست، نیند حرام، ترکی تمام، رام رام، دھوم دھام، عمل میں ۱۷۷،

صحبت برآرنہ ، نہ خبر کی نہ عطر کی ۔ املا ؟ (مدت ہوئی کہ پہنچی نہیں کچھ خبر عطر" سجاد) ، دوپہر ۱۹۰ ،
پیش رفت ، روزی ، رکاب میں ، نوبت ہم شراب ، بر سر حساب ، خاطر میں نہ ،
آن کھڑے ۲۱۹ ، کان کھڑے ، نام پر ٹکڑے ۲۱۷ ، کسی امر میں گفتگو میں کیا بلا ہوں ،
۲۲۶ ، استفادہ ، مدنظر ، ۲۳ ، کسی امر پر مزاج ۲۳۸ ، حمائل ، اپکار ، سوار حسن کی ناک
۲۴۸ ، سواد روشن ، تحلیل ، سنمکھ ۲۵۹ ، صرفہ نہ ، کسی بات پر کان ، ناساز ،
**ذ و ث :** اگر کوئی شعر ایسا ہے کہ ث و ذ کا تعین نہیں ہو سکتا تو مرتب نے زمانۂ قدیم کی
رعایت ملحوظ رکھی ہے ، ذ : جلوہ گاہ ۵ ، (دردا ذ) تاب کمر ۲ ، وقر ، آہنگ (ارادہ ۵) ، سرجنگ ،
ننگ ، پاس ، مزار ، نیش ، شعار ، حصول ، باج ، پنبہ ۱۱ ، گلزار ، خنجر ، اطلاق ، سیر ۱۶ ،
مزرع ۱۷ و ۱۰۴ ، گزر ، چشم ۱۸ و حاشیہ (سودا ، ضیا ، حسن ، ہدایت وغیرہ

"مجھے بھی حسن ، سوجھتا ہے غرض ڈبوئے گا یہ چشم نم آپ کا")

مرہم ، شکر خند ، قند ۲۳ ، قتل ، شیون ، طغیان ، تفاوت ، نیستاں ، سوزن ۲۶ ، سحاب ،
خواب ، نگیں ۲۸ ، مشت پر (لفظ مشت مضاف الیہ کا تابع سمجھا جاتا ہے لیکن حسام الدین
حسید ، نامی کا شعر ہے :

"اس کی گلی میں آمد و رفت صبا نے آہ
نامی ، بہ باد دی مری مشت غبار حیف"

پل ، سلوک ، وصف ۳۱ ، قلم ، تعویذ ، استخواں ۳۲ ، اقلیم شاید ہی کسی اور نے استعمال کیا ہو ، جنجال ، پیکاں ۳۴ ،
گلستاں ، چلن ، تلاش ۳۵ ، بان ، جاں ۳۶ (صرف ۲ جگہ قدیم کلام میں) قوت ۴۵ ،

آذوقہ، آب گہر ۵۱، سربند، زنّار، اورنگ ۵۷، طلا، مقدم (قدم رکھنے کی جگہ) صدف ۶۷ (انتظار دہلوی در تذکرۂ حسن:

صدف مشتاق ہیں دریا میں لے نیساں گوہر کو — یہ میرے چشم تر پھینکیں ہیں بھر بھر خوان گوہر کے)

پیوند ۸۰ (کسی اور شاعر کے یہاں نہیں ملا۔ جدید ہندی میں دونوں طرح دیکھا گیا)، تکلّف، خلط، مزاج، اختلاط، صفا ۸۳ (اگر شعر صحیح نقل ہوا ہے تو سودا نے بھی لکھا ہے:

جو روزِ رزم مقابل تری کمان کے ہو — صفائے شستِ تر اس کو دیجیے دکھلا")

اعزاز، فراغ، الف ۹۰، خوان، سنبل ۹۳، آب جو ۹۵، کشت ۹۸ و ۱۲۵، شم، نم، عرض حال ۱۰۳، خارزار، نظیر، نقد جاں ۱۱۲، دید ۱۲۰، پیوند، گلشن ۱۲۶، ازدحام، شکوہ ۱۵۰، معاش ۱۵۴، برس، لاف، اختراع ۱۸۰، گشت، التیام، آستاں، خدنگ ۱۹۵، تلطّف، چھل بل ۲۰۵، رخت، گرداب ۲۱۸، چیتر ۲۳۱، ٹھاٹ ۲۳۶، مزاج، گزار، کلس ۲۴۲، سرطان، دنبال، حفظ، دُلدُل، قامت ۲۵۰، سودا، استغنا، گلخن، خمیر، قلب ماہیّت ۲۵۹، نشتر، جرس، ۲۶۰ - آرے دبلے ۹۳

ث: سقر ۲، حاشیہ، سرگزشت، دستار، نگہ داشت، دست رس ۱۴، سیل جنس ۲۳، تاب $\frac{26}{2}$، مدارا ۳۳، "(غیر کا بھی تو مرے ہوتے مدارا نہ کیا" حسن)، آب ۳۹ (موتی کی، لیکن آب گوہر $\frac{51}{1}$ ذ۔ آتش کے یہاں بھی غالباً ذ) طرز، مژگاں، صفا ۸۴، مژہ، ایذا، مردنگ (باجا)

نقاب ۷، ۵، طوطی، گرد، فرد (چہرے کی)، سیر ۶۰، کمان، مشت خاک، نہر،
احتیاط، تاک ۸۳ (حاصل مصدر)، تریاک (افیون)، عرض، بھنگ،
سنبل ۸۸، نرد، ریحان ۹۳، فغاں، فکر، خلق، بلبل ۱۲۶، پرچم ۱۳۰،
آب تیغ، قطع محبت، بہبود ۱۴۳، کلہ، سرنوشت، سرشت، ابرو ۱۴۴، چوگان ۱۵۱،
مسند، صیقل، گیسو ۱۵۹، چین، گرد، باؤ، رام رام، یورش، تہبل، چشم،
(ف صرف ایک جگہ)، چال، تمثال ۱۸۴، بھال، محراب، التماس ۱۸۸،
سانس، پیش رفت، کاکل ۲۰۴، ہیکل، برسات، بلا، چھل بل ۲۰۸،
شپرک ۲۱۱، (ناسخ ذ) کارد، عندلیب، راہ گزران، دھن، شرح، اوقات
کاشت ۲۲۸، خندق، فصیل، نقل، پکار، پھار، عینک، فانوس، دستک،
اسپک، (چھوٹا خیمہ) بھنک، سمرن، جلن، چوب ۔

ذ: خاروخس، روزہ نماز ۱۲، تخت وتاج دلوا ۲، نالہ وفریاد، پیچ وتاب، خس وخاشاک،
دیوار ودر، سیر وسفر ۲۸، دست وتیغ ودامان، شمع وگل ۵۷، زرق اور برق ۸۷،
شادی وغم ۹۷، آہ ونالہ ۱۳۰، نام وننگ ۱۵۰، رنگ وبو ۱۷۴، سنگ وخشت ۲۲۸،
قدو قامت ۲۳۸، شرح وبیاں، تیر وکمان ۲۴۵ "پہلے پہل یہ اس نے تیر و
کمان لی ہے" حسن) لحم وشحم، بالش وتوشک ۲۵۱، زاد بوم اور وطن ۲۵۵، دل وجاں،
ش: چرب ونرمی ۶، بود وباش ۱۲۰، (وہ دن گئے کہ گلشن تھا بود وباش اپنا، حسن)
عجز وانکساری ۲۲۴،

جمع : (۱) جمع الجمع خلاف قاعدۂ عربی : حوادثات ۱۳۲، قواعدات (رسالۂ قافیہ) (۲) عربی جمع کو واحد قرار دے کر فعل وغیرہ واحد لاتے ہیں : اسباب ۱۲، آثار $\frac{۲۴۳}{۲}$ ، حواس $\frac{۲۳۲}{۱۴}$ احوال ۲۳۴، اوقات ث ۲۵۲، نقط ۱۷۰، "دیوان حسن کا نقط انتخاب ہے" دیار کی بیت ابرو خال نہیں ہے یہ نقط (کذا) آفریں ہے صد آفریں صاحب انتخاب کو "سودا) افلاک ۲۵۶، اگر جمع دوسرے واسما کے ساتھ ہے جب بھی فعل وغیرہ و : لطف و اشفاق ۲۳، لطف و اشفاق و کرم ۱۵۱ (۳) حواس ۱۷۸ اور اسباب ۲۰۲ جمع بھی (۴) عربی جمع کو و قرار دے کر قاعدۂ اردو و فارسی کے مطابق جمع : عشاقوں ۸۴، ایاموں ۱۸۳، ملائکاں ۲۲۴، رسائل ہا اور حروف ہا (رسالۂ قافیہ) (۴) سال ہاک ۱۸۱، عزیزدل ہا ۲۵۵ (۵) اہل کے ساتھ جو مرکباتِ اضافی بنتے ہیں انھیں ایک کے لیے استعمال کرتے ہیں اور ایک سے زیادہ کے لیے بھی، فعل وغیرہ واحد یا جمع حسب ضرورت لاتے ہیں : $\frac{۵۴}{۹}$ $\frac{۵۵}{۳۳}$ $\frac{۳۹}{۱}$ $\frac{۱۵۹}{۸}$ (۶) مرکبات بالا کی فارسی جمع : اہل دلاں $\frac{۴۳}{۱۱}$ ، اہل کاراں $\frac{۲۴۲}{۲۰}$ بارھویں اور تیرھویں صدی کے ہندستانی فارسی داں اسے جائز سمجھتے ہیں، شورش اور انشا کے یہاں مثالیں ملتی ہیں (۷) مرکبات اضافی میں مضاف الیہ پر "ون" لگا کر جمع : اہل دلوں ۸۷، طفل سرشکوں ۱۸۱ (۸) عطف و اضافت نہ ہو جب بھی عربی فارسی اسما کی جمع "ان" لگا کر بناتے ہیں : گل رخاں ۱۸، وارستگاں ۲۸، خوباں ۱۱۳، (۹) مرکبات اضافی میں اگر مضاف و ذ ہو تو فعل جمع بے تکلف استعمال کرتے ہیں۔ "ہم نے تو دیکھے نہیں نقش قدم سے بے نصیب" ۴۰، $\frac{۳۷}{۴}$ $\frac{۱۴}{۱۲}$ (۱۰) صورت بالا میں

ذ کی جگہ ث ہو جب بھی بعض مصرعوں سے فعل ج کا استعمال ثابت ہے۔
"روئیں ہیں مرے حال پہ تصویر نہالی" ۲۰۷، ۱۷۵/۴ ، ۲۵۱/۳۴ (۱۱) اگر اسمائے ث ایسے
الفاظ کے ساتھ ہوں جن سے تعداد کا پتا چلتا ہو، لیکن در اصل تعداد کا تعین مقصود
نہ ہو تو اسم کی جمع ضروری نہیں سمجھتے: "ترے ملنے کی سو سو فکر اے مغرور کر دیکھی" ۲۱۴،
"لاکھوں شمع" فعل جمع ۶/۱۴ ، صد تکلیف ۱۲۲، صد آفریں ۱۲۲، اس صورت میں فعل وغیرہ
و اور ج دونوں استعمال کرتے ہیں (۱۲) صورت بالا میں اسمائے ذ ہوں تو فعل وغیرہ واحد
"جب تک کہ دھڑ پہ سر تھا لاکھوں ہی درد سر تھا"، "سو طرح کا شور دیوانوں کے
مدفن میں رہا" ۲۵، ۲۶/۱۸ ، ۵/۱۰ (۱۳) اسمائے ث و ذ کی تعداد متعین ہونے پر بھی جمع نہیں بناتے:
"اقلیم حسن میں تو دو شام اک سحر ہے" ۱۶۱، "روشن رہیں یہ تیری چشم سیاہ دونوں" ۱۲۸،
پہلے مصرع میں فعل میں 'سحر' کی رعایت ہو سکتی ہے، دوسرے میں باوجود اس کے کہ
اسم کی جمع نہیں بنائی فعل جمع استعمال کیا ہے۔ دس سر ۲۵۴/۱ (۱۴) مسلّم قاعدہ ہے کہ بعض صورتوں میں
اسم ذ کی جمع نہیں بنتی، لیکن فعل وغیرہ جمع ہی استعمال ہوتے ہیں، ایک مصرع سے
بہ شرطے کہ اس میں کتابت کی غلطی نہ ہو یہ معلوم ہوتا ہے کہ جوشش ان صورتوں میں اسم ث
کی جمع بھی بنانا ضروری نہیں سمجھتے۔ اس کی مثالیں اور شاعروں کے یہاں بھی ملتی ہیں:
"رگ نمایاں ہیں ہمارے تن پہ مسطر کی طرح" ۸۴، ۹/۳۱ اور ۱۵۴/۱۱ میں بلبل کو و اور فعل کو جمع
استعمال کیا ہے۔ یہ لفظ عموماً ان کی زبان پر ث ہے (۱۵) دو اسم ث ذوی العقول،
لیکن فعل و: "جن کی خاطر میں نہ تھی حور و پری" ۱۹۹۔ کمال سودا نے کیا کہ "مانی و بہزاد"

کے لیے فعل واحد لایا ہے: "کوئی خاطر میں اس کی مانی و بہزاد آتا ہے" (١٦) غیر ذوی العقول دو یا زیادہ، خواہ ذ خواہ ث۔ افعال وغیرہ و اور جمع ہر دو: ٦/١١، ٢٠/٢، ٢٣/١٧، ٢٤/٣، ٢٧/٢٢، ٤٩/١٦، ٥١/١٥، ٥٠/٣١، ٥٢/٢٦، ٦٦/١، ٦٧/١٥، ٩٧/٣٢، ٩٨/٢، ٩٤/١١ (١٧) دیا سلائی کی جمع دیا سلائیں ٢٣٤/١٤۔ مصحفی کے یہاں مثنوی جذبۂ عشق میں ہم سائیں اور چو دانیں ملتا ہے (١٨) "بعض مینا جو رہ گیا ہے کہیں" فعل و ٢٣٦، لیکن بعضے کے لیے فعل جمع ٢٣٥/٢، (١٩) جو کوئی کے ساتھ فعل ج: "جو کوئی سرگشتۂ دشت جنوں ہوتے ہیں لے جوشش بگولے کی طرح وہ ایک جا کب ٹھہرتے ہیں" (٢٠) ہر کے لیے فعل وغیرہ جمع: "جوشش ترے ہر شعر ہیں دیوان کے موتی" (٢١) یہ مصرع بھی قابل توجہ ہے: "جادۂ راہِ فنا پر ہیں یہاں گو ہر یک" ٢٤٨، لیکن ٣٢/٢ "ہر اک استخوان جلا" (٢٢) دونوں کے ساتھ فعل واحد: "گو اپنے ہاتھ نفت ہی دونوں یہاں لگے" ١٨٦، ا فعل جمع بھی ١٢٨ (٢٣) امت بہ طور واحد ٢٤٤/٥ (٢٤) طالع اور نصیب عموماً بہ طور جمع، (٢٥) معنی بہ طورِ جمع (٢٦) مژگان واحد ٤٧/٣ (٢٧) صفت مؤنث پیاری وغیرہ کی جمع مطلق استعمال نہیں کی، حالانکہ انشا کے یہاں بہ کثرت موجود ہے اور دو ایک جگہ آتش کے دیوان میں بھی ملتی ہے (٢٨) سوختہ اور دل سوختہ کی جمع (٢٩) مصرع ہائے ذیل قابل توجہ: ٢٩/١١، ٣٢/٤، ١٩٥/٣١ حاشیہ پر، میں، کا وغیرہ: اُردو میں کبھی کبھی پر اور میں وغیرہ حذف بھی کر دیے جاتے ہیں۔ جوشش کے یہاں اس طرح بھی حذف ہیں کہ آج کل اس پر اعتراض ہو سکتا ہے۔ حذف کی صورت میں قابل اعتراض ہو یا نہ ہو شمار قوسین کے اندر ہے۔

بہ سر یا پہ: ٤/٢٧، ٦/١٩ و ٢٣، ٧/٢، ٨/٣٣، ١١/١٠ و ١٩، ١٢/٨، ١٣/٨، ١٥/٨ و ٩، ٢٤/٢، ٢٦/٧، ٣١/٣٣، ٣٢/١٤ و ١٦، ٤١/١

(۵۱/۲۷) ۷۲/۲۶ ۷۳/۲۸ (۷۵/۲۸) ۱۰۱/۲۷ ۱۰۹/۲۱ ۱۶۵/۳۰ ۱۸۳/۲۰،۲۴ ۱۹۵/۶ ۲۵۱/۲۶ ۲۵۹/۱۹ ۲۶۱/۲۵ ۲۶۲/۴ ۲۶۵/۹
کے: (۳۶/۱۴) ۴۲/۲۵ ۴۹/۱ ش ۹۴/۲۵ ۶۷/۲۰ ۱۰۸/۱۲ ۱۱۱/۱۴ ۱۱۲/۶ (۱۲۴/۳۲) ۱۸۰/۲۹ - ۱۸۵/۲۸ ۱۹۳/۱
۱۹۹/۱۰ ۲۱۱/۱ ۲۲۴/۱۰ ۲۴۲/۲۲ (۲۴۵/۱۲) **میں:** ۷/۳۴ ۸/۲۴ ۹/۱ ۴۰/۱ ۴۱/۲۰ ۴۸/۶ ۵۵/۳۰ ۶۴/۱۷
۷۰/۶ ۸۷/۹ (۸۸/۱۷) ۹۹/۳۴ ۱۰۳/۱۷ ۱۰۴/۱۳ ۱۰۶/۷ ۱۱۳/۵ ۱۱۸/۸ ۱۱۹/۳،۳۰ ۱۲۱/۱۶،۱۸،۱۹،۲۰ ۱۲۲/۲
۱۲۷/۱۳ ۱۴۰/۳۰ (۱۵۱/۲۰) (۱۵۱/۲۴) ۱۵۹/۹ ۱۶۴/۳۰ ۱۶۸/۴ ۱۸۵/۲۷ (۱۹۳/۱۰) ۱۹۴/۲۳ ۱۹۶/۶،۲۰ ۱۹۷/۳
۲۰۵/۳۴، ۲۱۳/۱۰ ۲۱۸/۱۵ ۲۲۰/۱۶ ۲۲۸/۱۱ ۲۲۹/۸ ۲۴۲/۲۰ ۲۴۴/۵ ۲۴۷/۱۷ ۲۴۸/۲۳ ۲۵۱/۳۰
**کے بیچ** ۴۵/۳۲ **کے ساتھ:** ۱۵۱/۸ ۲۳۶/۱۵ سی ۲۳/۳۱ ۸۵/۴ ۱۶۶/۶ ۲۵۴/۲۸

**افعال اور مصادر:** (۱) پوچھے ہی ۱۴، سمجھوں ہوں ۱۸، ملیں ہیں ۶۹/۳۴، کہے تھی ۲۱۴، کرے تھا ۱۰۹، (۲) آوے جاوے، ہووے وغیرہ ان میں ہیں، لیکن چونکہ جوشش کے زمانے میں واو کی جگہ ہمزہ بھی استعمال ہوتا تھا، (اشعار کلیم کی تضمین جو دیوان در دمیں ہی ملاحظہ ہو) دیوان مطبوعہ میں ایسے مقامات پر صرف ہمزہ لکھا گیا ہی۔ (۳) زبان حال کے خلاف جوشش 'کے' یا 'کر' کو حذف بھی کر دیتے ہیں اور بڑھا بھی دیتے ہیں: پکار دیکھا ۲۱، بھر نظر ۱۳، کہلا کر کے ۲۵، اٹھا کر کے ۲۴۱، پڑھ سناؤں ۷۰، جا کہو ۸۲، جھڑک بولنا ۱۴۴ (۴) فعل کے آخر میں ایک ی کے بعد دوسری آتی ہی، تو ایک کو کبھی حذف کر دیتے ہیں: بیٹھے ۱۳۲/۲۹، لیجے ۱۷، بدلے ۲۰۲/۱۴، (۵) 'نے' جوشش کے یہاں حذف ہو جاتا ہی لیکن زائد کبھی نہیں ہوتا: آخر اسی کی نالۂ شب گیر کی طرف ۸۰، ۶۴/۴ ۱۶۹/۱ (۶) چمٹیاں رہتیں جعفری کے ساتھ" ۲۳۶

اس قسم کی صرف یہی ایک مثال ملتی ہے، اور یہ بھی اُس کلام میں ہے جو غالباً ابتدائی ہے
(۷) لیوے ۳۹ ، دیوے ٦ ہے، لیکن جیوے ، ہیوے ، کھوے رکھوے نہیں۔
(۸) لگائیں ہیں ۲۳۴/۱۳، آج کل لگائی ہیں، چاہیے، لیکن نسیم لکھنوی کے یہاں یہ مصرع ملتا ہے: "عیسیٰ کی تھیں اُس نے آنکھیں دیکھیں" قافیہ دیریں (۹) فعل کے بعد آج کل جہاں 'ہی' کا استعمال مرجح ہے، جوشش اسے حذف کردیتے ہیں: آنکھ مندنے ۲۰، دیکھتے ۹۰/۲۵ ، کہتے ۳ ، (۱۰) اسی طرح بعض موقع پر 'ہوئے' کو حذف کردیتے ہیں سانس لیتے ۱۷٦/۱۹ باگ کو لیے ۲۰۷، (۱۱) مصدر کی تانیث: لینی ۲۷/۳۴ (۱۲) مل جانے کھل جانے ۲۱۹ (۱۳) کیجیو ۵/۳۴، سوئیو ۳٦/۳۴ (۱۴) رونے لگ گئے ۱۳، بری لگنے لگی ۴۱
(۱۵) "اے ترکِ چشم اب تو ترکش کمر سے کھولو" (۱٦) ہم تو رہ جائیں گے جاتے ہی تجھے کیا کرنا ضمیمہ (۹) (۱۷) "دل کرکے جس کو کرتے ہیں تعبیر سنگ ہے" ۱۷۲ (۱۸) ملتی ہی بلتی ۱/۱۱
نہ ملیے گا انساں سے اے خضر تو نے ۱۹، "انجام محبت کا کیا جانیے کیا ہوگا" ۱۰
"یہ وہ آزار نہیں جس کی دوا کیجیے گا" ۹، "پیری میں بھلا ڈھونڈیے کیا بخت جواں کو" ۱۳۹
"لاکھ تدبیر کرو پر دو ہوا ہی چاہیے" ۷۵، (۲۰) "روتے روتے ہوئے بلبل گئی ڈھل بر سر گل" ۹۱
یا تو ہو ئے، نہ ہونا چاہیے یا رُوئے، کی تکرار غلط ہے (۲۱) صدقے کیے تھے ۱۲٦/۲
(۲۲) 'ہو' کی جگہ 'رہے گا' (۲۳) مصرع ہائے ذیل: ۳۵/۸، ۳٦/۲۲، ۵۳/۲۰، ۱۸٦/۳۴

**متروکات:** ذیل میں ایسے مفردات و مرکبات کی فہرست دی جاتی جن کے متعلق یہ خیال ظاہر کیا گیا ہے کہ وہ متروک ہیں - یہ ضروری نہیں کہ مرتب کے نزدیک بھی وہ

متروک ہوں۔ متروکات اور عنوانوں کے تحت بھی ملیں گے: ولیکن ۱، جوں ۱۱، پر، گر، تب، ٹک، زور ۴/۲۶، تلک، تجھ بن، سئنے، کسو، پہ، ہر ایک، تندخو ۶ (وہ تند خو، تنک، سو، کبھو، جلتی ہی بلتی ۱۰، ولے، نپٹ ۱۲، جنھون (جن)، اس کے حضور، (سامنے)، لیک اپنے تئیں (کو)، اس مرتبہ ۱۶ (اتنا)، طُرف (اس کو سب طرف سے فراغ رہا" حسن) وے ۱۸، انھوں ۲۰ (اُن)، ینت، یہ ۲۴/۱ (اس قدر)، او وہیں، تجھ بغیر، ایدھر ۲۶، اودھر، وہ یار ۲۷، گوے ۲۸ (گو) مت، پھیر ۲۹، ندان ۳۶ (کلام قدیم میں صرف ایک جگہ)، صدا سے یا سے (صدا سے یا) کا ہے کو ۳۹، کتا ۴۲، کی دولت ۴۳، اُن (اُس)، بیچ (میں)، لوہو ۴۶، جوں کے توں ۴۷، کب تئیں (کب تک)، خورشیدا ۴۸ (اس محذوف) جیدھر ۵۳، جوں توں کی خاطر ۶۴، پہنچ (۶۵/۲۹)، تجھ حسن ۷۰، وگر، میاں، زری بیٹھ ۷۴، لس ۷۸، حد ضعیف ۷۹، استنے پر ۸۰، تا مرنہ مٹے ۸۱، سدا، بہت ۸۴، پرے ۹۶، چشم نم ۹۸، بن تیرے، سنا چاہیے ۱۰۰، بھی ۱۰۵، بولا چاہیے ۱۰۶، بن کہے ۱۰۷، بھاویں، کس کنے ۱۱۳، اُس بنا گوش ۱۱۶ (اس کی بنا گوش)، شتر گربہ ۱۲۳ (فرمائیے اور رہتے ہو)، "جان ۱۲۴ (داے یا مری کے بغیر)، سبزے سوا (کے سوا)، اکٹھے ۱۲۶ (بے تشدید)، جن ۱۴۹ (جس)، استنے لیے ۱۵۳، تجھ پاس ۱۶۰، سمجھیے ۱۸۴، تلے، جانی ۱۸۷، پہر ۲۰۵، تجھ بغیر، نہیں ۲۱۴/۱۴ (نہ)، یا رب، ہر کہیں ۲۲۳، کیوں کے، ادس: ۲۲۶/۳ "چھاتی تڑقے ہی کھلتے وس کی گانٹھ" سجاد)، اوپر ۲۳۳، جاگہ، سبھوں ۲۳۶،

اُن کنے ۲۳۶، رنڈی (بہ معنی عورت)، نشہ ۲۳۷ (املا 'نشا' +) لاگے (صرف ایک جگہ) لے شاہ تاگدا ۲۴۰، تجھ ذات، آخرش ۲۴۲، جنبشِ دم اس کی میں ۲۵۱ "اس کی جنبش دم میں" اس قسم کی تعقید مصحفی تک کے یہاں عام ہے لیکن جوشش کے یہاں دو ایک جگہ سے زیادہ نہیں ملتی)، نین ۲۵۲ و ۳۹، سوائے اس کے، خوشی ضمیمہ (خوش)۔ اُس ہی، اُن ہی، وہ ہی، ہم ہی، تم ہی، یہ ہی، بالالتزام اسی، انھیں وہی، ہمیں، تمھیں، یہی لکھے گئے ہیں، تقطیع میں اگر اس طرح نہ آسکے تو اور بات ہے۔ جوشش کے یہاں بعض مصادر جن میں اب تشدید بہتر معلوم ہوتی ہے با تشدید اور بے تشدید دونوں طرح ملتے ہیں ۔ سارے (کل) ۱۹۸، بارے ۲۳۷

# جوشش کی شاعری

علی ابراہیم خاں اور لطف کی رائے میں جوشش درد کے پیرو ہیں، لیکن ان کے کلام کے مطالعے سے یہ پتا چلتا ہے کہ جس شاعر کا انھوں نے سب سے زیادہ تتبع کیا ہے وہ سودا ہے۔ جوشش معنی بند[۱] شاعر ہیں اور سودا کی طرح ان کی غزلوں میں حالی مضامین کے پہلو بہ پہلو خیالی مضامین ملتے ہیں ۔ مبالغہ، حسن تعلیل اور تمثیل وغیرہ انھیں بہت مرغوب ہیں۔ متاخرین شعرائے فارسی کی تقلید میں تشابیہہ و استعارات

---

[۱] جوشش "تلاش لفظ و معنی"، صـ۳۵ "معنی بیگانہ" ضمیمہ، صـ "کلامش شاعرانہ" "شورش مضامین تو آئیں" لطف: "معنی بیگانہ سے بہ شدت آشنا" ان سب سے یہی مراد ہے ۔

کے استعمال میں کبھی کبھی بے اعتدالی کرتے ہیں - ان کی طباعی اور تلاش کا تو قائل ہونا پڑتا ہے لیکن تشبیہ و استعارہ کی جو اصلی غرض ہے وہ پوری نہیں ہونے پاتی۔ لفظوں کے ذومعنیین ہونے سے بھی مضمون پیدا کرتے ہیں - اکثر اس کی وقعت ادبی شعبدہ بازی سے زیادہ نہیں ہوتی :

اگر یوں ہی رہے گی حیرت عشق — ق — اگر یہ دیدۂ نم نم رہے گا
بہ رنگِ شبنم آ کر قطرۂ اشک
ہماری ہر مژہ پر جم رہے گا

لطف بحر عدم میں ہے ورنہ
چشم نرگس لیے حباب آیا؟

دزد چالاک نسیم سحری ہے کیونکر
شمع کے سر پہ رہے طرّۂ زر آخر شب

مژہ نے تیری ایسی یار اُس کے ساتھ کاوش کی
مشبک ہو گیا دل پردۂ بادام کی صورت

اُس کے بحر حسن میں ابرو ہے جوں شمشیرِ موج
طرّۂ طرار ہے خجلت دہِ زنجیرِ موج

آپ چل سکتے نہیں اور غیر کے ہیں رہ نما
ہم نے تو دیکھے نہیں نقشِ قدم سے بے نصیب

مطمئن پیرِ فلک سے وہ نہیں اے جوشش
اُس کے گہوارے میں کس طرح سے سوئے خورشید

پڑی اس پر زبس گردِ یتیمی
ہوا اس واسطے آب گہر بند

ہر بے زبان اہل زباں سے ہے سر بلند
گر یہ نہیں تو شعلے سے کیوں ہے شرر بلند

ہے تنِ کاہیدہ رشکِ سایۂ مژگان مور
کیا تعجب ہے اگر ہوئے نہ زیب خوان مور

راست رو بھاگتے ہیں کج رو سے
کیا رہے خانۂ کماں میں تیر

اگر باطن میں ہم رنگی نہ ہو روشن ضمیروں کو
تو کیوں آتش سے ملتے ہی شراب ناب ہو آتش

اس دل صد چاک میں یوں جلوہ گر ہے اس کا داغ
جیسے قندیلِ مشبک میں چمکتا ہو چراغ

بحرِ خوں ہے چمنستان میں ہر تختۂ گل
دودِ آہِ دلِ بلبل کا ہے پُل بر سرِ گل

جو ہوئے صاف طینت کیوں نہ چاہے سبز رنگوں کو
گرے واں بیشتر دیکھے جہاں پتّے ہرے شبنم

جوشش رواں ہے اشک ان آنکھوں سے رات دن
ڈرتا ہوں راہ زن سے یہ وہ کارواں نہیں

آنسو کا ہے یہ عالم اس شمع رو کے آگے
جھمکیں ہیں روشنی میں جوں قطرہائے باراں

کب رہے گا دامنِ گل میں زرِ گل بلبلو
دیکھتا ہوں صورتِ دست و گریباں غنچے کو

عارضِ یار پہ یوں خط ہے کہ جیسے کوئی [۵]
ورقِ گل پہ لکھے آیتِ قرآنی کو

نہیں روتا ہے جو ظاہر میں وہ باطن میں گریاں ہے
یہ عقدہ کھل گیا ہے دیگ کے سرپوش سے مجھ کو

غوّاص ہے یہ خالِ سیہ چشمۂ لب پر [۶]
آیا ہے ترے دانتوں کے تئیں جان کے موتی

تمام عالم اگر زنگبار ہو جائے
نہ دیکھے تیغ عدو کش تری رخِ زنگار

اہل جوہر نہیں فراغ نصیب [۷]
تیغ زنجیر میں ہے جوہر سے

جوں نظر اس کا جمال بے مثال
آنکھ سے اک دم جدا ہوتا نہیں

---

۵ خط کی تشبیہیں اشعار ذیل میں بھی دیکھی جاتی ہیں: ۳۱/۱۲ ۵۹/۱۶ ۶۲/۱۰ ۱۲۷/۹ ۱۳۱/۱۳ ۱۳۱/۱۷

۶ ۱۴۱/۱۴ اور ۱۷/۱۵۰ بھی خال کی تشبیہ میں ہیں۔ ولی کا شعر ملاحظہ ہو:

"ترے لب ہیں بہ رنگِ حوضِ کوثر محشرِ خوبی
یو خالِ عنبریں تس پر بلال آسا کھڑا دستا"

۷ شعر ۱۹۱/۹

| | |
|---|---|
| سرکشوں سے نہ رکھ اُمید تواضع جوشش | کب قدم بوس کو خارِ سرِ دیوار آئے |
| سراپا معنیِ باریک ہے زلف دراز اُس کی[۵۵] | بجا ہے اہلِ معنی پہ مطوّل مختصر ہوئے |
| اہلِ رقم کو چین نہیں ہے جہان میں | دیکھو قلم کو ہے سفر انگشت کے تلے |
| مقلّد اہلِ معنی کا نہ ہوئے صاحبِ معنیٰ | صنوبر اہلِ دل ہے پر اُسے کون اہلِ دل جانے |
| تا نہ تو زور کرے ہاتھ میں آتے ہی یہ خوف | قطرۂ خوں رگِ یاقوت سے جاتا ہے ٹپک |
| تاب کھائے ہے کمر یار کی یوں وقتِ خرام[۵۶] | شاخِ گل باغ میں جس طرح سے جائے ہے لچک |
| سر بلندی نہیں کچھ خوب زمانے میں کہ دیکھ[۵۷] | ماہِ نو فرق پہ گردوں کے ہے مانند کلک |

معرفت کے اشعار بہ کثرت ہیں، اور یہ تقلید درد کا اثر ہے۔ ان اشعار سے اسلامی تصوف کے اعمال و نظریات سے کچھ نہ کچھ واقفیت کا تو پتا چلتا ہے، لیکن ان میں وہ سرمستی اور بےخودی نہیں، جو صوفیانہ اشعار کو ان لوگوں کے لیے بھی دلکش بنا دیتی ہے جو تصوف سے چنداں مس نہیں رکھتے۔ یہ امر بھی قابل ذکر ہے[۵۸] کہ وحدت الوجود کا مسئلہ

---

[۵۵] "مطوّل کو کرے ہے مختصر زلف دراز" سودا۔ [۵۶] و [۵۷] سودا کے اشعار ذیل:

| | |
|---|---|
| نازو دستِ حنا بستہ کی ایسی حرکات | شاخ میں گل کی پون بہنے سے جوں آئے لچک" |
| "شوکت و شان کہوں کیا میں ترے ہاتھی کی | چرخ پر جوں مہِ نو ماتھے پہ یوں اُس کے کلک" |

[۵۸] ۲۱۹/۱۴، ۲۰۷/۲، ۱۸۵/۱۱، غزل ۲۸۹ ص ۱۰۷، ۱۴۱/۴، ۲۸/۱، ۱۵۷/۱ [۵۹] کہا جا سکتا ہے کہ اس شعر میں وحدت الوجود کی طرف اشارہ ہے، لیکن جوشش اس عقیدے کے ہوتے تو لفظ "مخلوق" استعمال نہ کرتے۔ ان کا اصلی خیال غالباً شعر ۵۸/۵ میں منظوم ہوا ہے۔

ان کے یہاں مطلقاً نہیں پایا جاتا۔ جوشش نے 'واقف اسرار' (۵۹/۱) اور خدا کے سوا کل امور سے بے تعلق (۳/۶) ہونے کا دعویٰ کیا ہے۔ ان کا "مذاقِ درویشانہ" مسلّم (ص ۲۳۲ مثنوی، و ۲۱۷/۸)، لیکن ان کی آخری منزل غالباً وہ تھی جس کی طرف ان اشعار میں اشارہ ہے:

"نہ آئینہ ہوں نے شکلِ گوہر ولیکن میں پرستارِ صفا ہوں"

"صاف ہوتا ہی نہیں زنگِ تعلق ہیہات دل کے آئینے کو ہر چند جلا دیتے ہیں"

اخلاق کی طرف یہ تصوّف کی راہ سے آئے ہیں، اس لیے ان کی اخلاقی تعلیم وہی ہے جو صوفیہ کی ہے، یعنی تسلیم و رضا، فقر و فنا، صبر و توکل وغیرہ۔ جبر و اختیار کا مضمون ایک دو جگہ سے زیادہ نہیں ملتا، گو 'تقدیر' کا مضمون زیادہ باندھا ہے، جو دراصل اس سے مختلف نہیں۔ غیرت اور ہمّت کے مضامین بھی پائے جاتے ہیں، لیکن اس سپاہی زادے کے یہاں جو غالباً خود بھی سپاہی[۵] رہ چکا ہے شجاعت اور سرفروشی کے مضامین مفقود ہیں۔ حق نمک[۵] ادا کرنے کا مضمون کئی جگہ عاشقانہ انداز میں نظم کیا ہے۔ اور یہ عجب نہیں کہ خاندانی روایات کا اثر ہو۔ خالص فلسفہ نہ ہونے کے برابر ہے۔ عام زندگی پر نقد و نظر، اور عملی زندگی کے متعلق ہدایات بھی کہیں کہیں ملتی ہیں۔

کیا فکر تو کرتا ہے اس فکر سے کیا ہوگا ہوئے گا وہی جو کچھ قسمت میں لکھا ہوگا

---

[۵] قصائد اور غزل کے بعض اشعار سے فنون جنگ سے کچھ واقفیت کا پتا چلتا ہے [۵] ۲/۶، ۳۳/۱۴

۱۷/۱۳، ۸۵/۱۰، ۱۹۶/۴ (اُن لبوں سے کہیں کہ کام نہیں اتنے بھی تو نمک حرام نہیں" دل)

بندے کہلاتے ہیں راضی بہ رضا ہیں جوشش<br>ہوگی جو اُس کی رضا وہ ہی کیا کیجیے گا

کشادِ کار اُس سے چشم مت رکھ<br>جو کوئی باتیں کرے آنکھوں کو کر بند

غیرت یہ مقتضی ہے کہ لے غنچہ باغ میں<br>مرجھا ہی جا پہ منتِ بادِ سحر نہ کر

اوروں کی عیب جوئی اپنا ہنر نہیں ہے<br>اپنے ہی عیب جو ہیں یہ ہے ہنر ہمارا

جہان خواب تماشا جہان کا سب خواب<br>خیال خوب کیا تو خیال اپنا ہوں

کہتے ہیں فاعل مختار ہے بندہ لیکن<br>خوب دیکھا تو یہ مجبور ہے مختار نہیں

یاں برے اور بھلے ایک سے ہیں نظروں میں<br>جو برا چاہتے ہیں ان کا بھلا چاہتے ہیں

جب تک اس میں غم دنیا ہے یہ دل شاد نہ ہو<br>چغد جس گھر میں ہو وہ گھر کبھی آباد نہ ہو

گر آرزو ہے دل میں اتنی ہی آرزو ہے<br>تاراج بے نیازی اقلیم آرزو ہو

فرہاد یہ سب بے فائدہ خارا شکنی ہے<br>گھر کیجیے کسی دل میں یہی کوہ کنی ہے

محققوں سے یہ نکتہ مجھے ہوا معلوم<br>خلاف طبع جو ہوئے وہی جہنم ہے

کیا فائدہ جو شکوۂ ایام کیجیے<br>راضی رضا پہ رہیے اور آرام کیجیے

جوشش کوئی ہزار کرے یاں مخالفت<br>اپنی طرف سے تو نہ کسی سے بگاڑیے

اگر اوج آرزو ہے مشق وضع لا اُبالی کر<br>بگولے کو کیا ہے سرکش اتنا خاک اڑانے نے

مر گئے جوشش اسی دریافت میں<br>کیا کہیں ہے کون سی شے زندگی

مجھ سے جوشش تو کچھ سبب مت پوچھ ق واں سے آنے کے یاں سے جانے کے
چپ[۱۲] ہی رہ جا یہ کھیل ہیں پیارے اُس کی قدرت کے کارخانے کے

تصوف سے قطع نظر کرکے مذہبی عقائد کا اظہار غزل میں انھوں نے ایک آدھ ہی جگہ کیا ہے ۴۴/۲، رباعیوں اور قصیدوں سے ان کے عقائد وہی معلوم ہوتے ہیں جو ان کے عہد میں راسخ العقیدہ مسلمانوں کے تھے۔ بعض اشعار جو حالات کے ذیل میں نقل ہو چکے ہیں تشیع پر مشعر ہیں، لیکن شعر ذیل سے تسنن مترشح ہے۔ اہل تشیع رویت باری کے قائل ہیں۔

"نہیں معتقد جو ترے دید کا دوانا ہوں میں اُس کی فہمید کا"

کلام سے پتا چلتا ہے کہ کم از کم ابتدائے شباب میں رند مشرب ضرور تھے، نورتن نامی رقاصہ کی شان میں مثنوی لکھی ہے، اور ہولی کی تصویر تو سراسر رندانہ انداز میں کھینچی ہے۔ رباعی شمار ۲۰ سے کسی زمانے میں شغل شراب[۱۳] کا بھی ثبوت ملتا ہے۔ عمر کے ساتھ معلوم

---

سلہ ۱۲ ۵۳/۹، ۱۶/۷، ۳۲/۸، ۵۴/۱، ۱۴/۱۲ بھی ملاحظہ ہوں۔ جوشش اپنے پیش کردہ معیار اخلاق پر خود کس طرح اترتے ہیں اس کا اندازہ غزل ۱۰۹ صـ۳۹ کے شعر ۴ اور مقطع کے دیکھنے سے ہو سکتا ہے۔ کہاں تو یہ بلندی کہ خدا سے بھی دعا نہیں کرنا چاہتے اور کہاں یہ پستی کہ غزل کے صلے کے طالب ہیں؛ لیکن یہ یاد رکھنا چاہیے کہ کلام زمانے کے اعتبار سے مدوّن نہیں ہوا بہ خوبی ممکن ہے کہ یہ غزل ابتدا کی ہو، بعد میں ان کے قول و فعل میں اتنا نمایاں تضاد باقی نہ رہا ہو۔

سلہ ۱۳ خمریات ان کا خاص مضمون نہیں، تاہم اشعار ذیل ملاحظہ طلب ہیں: ۱۱۹/۴، ۴۱/۲، ۴۱/۱۵، ۱۹۲/۹، غزل ۱۰۶ صـ۳۸

ہوتا ہے کہ ان کی طرزِ زندگی میں بھی تغیر ہوا تھا ۔ غزلوں میں قطعۂ ہولی کا انداز[۱۴] شاید ہی کہیں ہو ۔ رباعی مذکورۂ بالا بھی یہ بتاتی ہے کہ شراب سے توبہ کرلی تھی ، لیکن یہ باور نہیں آتا کہ کسی زمانے میں بھی زاہدِ خشک ہو گئے ہوں ۔ تصوف کی طرف اِن کا میلان اس کی کافی ضمانت ہے ۔ جوشش بچپن ہی سے اسلام کی طرف مائل تھے ۔ اس لیے سن تمیز پر پہنچنے پر جب انھوں نے باقاعدہ اسلام قبول کرلیا تو اس سے اُن کے نقطۂ نظر پر کوئی خاص اثر نہیں پڑا ۔ یہی وجہ ہے کہ ان میں نہ غلو و تشدّد ہے اور نہ انھوں نے اپنے آبائی مذہب کو نشانۂ تعریض بنایا ہے ۔ دیوان میں تبدیلِ مذہب کی طرف کہیں اشارہ نہیں ، ہاں عام شعرائے اُردو کی طرح کہیں دیر و حرم کی[۱۵] تفریق مٹائی ہے ، کہیں کفر کو اسلام پر ترجیح دی ہے ، اور کہیں "زلف کا فرکیش کی بندگی میں" مسلمان سے ہندو ہوگئے ہیں[۱۶] ۔ اگر خارجی طور پر علم نہ ہوتا تو ان کے دیوان کو دیکھ کر یہ کہنا ناممکن تھا کہ یہ نومسلم ہیں :

سوئے حرم یا طرف بت کدہ ق — الغرض اے شیخ جدھر جائیے
دونوں جلوہ گہِ یار ہے — خواہ ادھر خواہ اُدھر جائیے

چشمِ وحدت سے گر کوئی دیکھے — بت پرستی بھی حق پرستی ہے

انسان تو ہی صورتِ حق کعبے میں کیا ہے — اے شیخ بھلا کیوں نہ کروں سجدے بتاں کو

رفتہ رفتہ بندگی میں زلف کا فرکیش کی — تھا تو یہ جوشش مسلماں لیک ہندو ہوگیا

---

[۱۴] ۸۷/۱۷ ، ۵۱/۱۳ ، ۹/۱۲ ۔ [۱۵] لیکن ۲۳۷/۹ " ہو کے بے خود کہوں رحیم کو رام " مثنوی ص ۲۴۴ اور "کلوخ ہاتھ نہ آئے بہ جُز سرِ کفّار" قصیدہ

ملکی مضامین اور ہندوانہ تلمیحیں اس قدر کم ہیں کہ نہ ہونے کے برابر ہیں نظیر کا تو ذکر ہی کیا ہے، سودا اور انشا بھی اس معاملے میں ان سے بہت آگے ہیں۔ لے دے کر جو کچھ ملتا ہے (قطعۂ ہولی کے علاوہ) یہ اشعار اور مصرع ہیں:

| | |
|---|---|
| ہجوم گریہ میں یوں آہِ سوزاں دل سے نکلے ہے | کوئی جس طرح سے گاتا ہو دیپک راگ پانی میں |
| ساون کی رات تجھ بن گزرے ہے اس طرح سے | اِیدھر صدائے گریہ اودھر صدائے باراں |
| "اُس کو ہے عزم سفر بارش شگوں اچھا نہیں" ۱۳۰ | "جیسا ہے اس برہمن زادے کے قشقے کا الف" ۸۰ |
| اڑتی ہوئی دیکھوں ہوں تری چنگ ہوا پر، ۵ | "اے کاش ترے ہجر میں یہ آنکھ نہ پھڑکے" ۱۸۰ |
| "کودنے اور اچھلنے لگے اگیا بتیال" ۲۴۲ | "دو خصم دیں کہ جو دس سر کا ہوئے جوں راون" ۲۵۴ |
| "بارے تب اس سے رام رام ہوئی" ۱۹۸ | "مہر اور ماہ کی افلاک بجائے خوردک" ۲۵۰ |
| "دانتوں میں مسّی برا جے آنکھوں میں کاجل بسے" ۲۰۵ | بجو باورا ص ۲۳، پیراہن ململ ص ۲۰۵ |

سودا کی طرح جوشش کی غزلوں میں بھی تنوع مضامین پایا جاتا ہے۔ اس صورت میں ظاہر ہے کہ عشقیہ اشعار کی وہ کثرت نہیں ہو سکتی جو اُن غزل گویوں کے یہاں ہے جن کے نزدیک غزل صرف عشقیہ مضامین کے لیے مخصوص ہے۔ جوشش کی غزلوں میں معشوق حقیقی اور معشوق مجازی دونوں سے خطاب ہے۔ منتخب اشعار میں تتبع درد کا اثر نمایاں ہے۔ اور ان میں درد[1] کی کمی نہیں،

---

[1] جوشش کا دعویٰ ہے کہ: "سوزِ کلام جوشش برقِ ہر انجمن ہے" ص ۱۰۶ "جوشش ترا کلام بھی کیا دردناک ہے" "لگتی ہے چوٹ دل کو ترے ہر سخن کے بیچ"۔ علی ابراہیم کا قول بھی ملاحظہ ہو۔ دیوان میں برہمن بچے، فرنگی بچے، کابلی بچے سے دو چار جگہ مڈبھیڑ ہو جاتی ہے لیکن، کلام کا بیشتر حصہ ایسا ہے جس میں جنس کی تخصیص نہیں۔ ضمیریں البتہ مذکر استعمال کی ہیں۔

. . . . کدھر تو جائے گی — اب مجھے کس طرح ستائے گی

الغرض جو نسیم کھاتا ہے — . . . گردن کو بھول جاتا ہے

اے صاحبِ حسن و خلق تجھ سا ہے — پیدا نہ کوئی ہوا نہ ہوگا

خورشید اگرچہ بادشا ہے — تیرے دروازے کا گدا ہے

جلوے پہ جو تیرا حسن آئے — مہتاب نہ اس کی تاب لائے

نے حور ہے تو نہ تو پری ہے — پر مالکِ ملکِ دل بری ہے

جس وقت تو خوش خرام ہوئے — شمشاد ترا غلام ہوئے

آگے تیرے جو آئے شیریں — لونڈی تیری کہائے شیریں

برپا کرتا ہے یاں قیامت — اللہ رے تیرا قد و قامت

شیریں صفتوں ہو دیکھ تجھ کو — لیلیٰ مجنوں ہو دیکھ تجھ کو

مانی جو ٹک تو منہ دکھائے — کاغذ پھاڑے قلم جلائے

بہزاد جو کھینچے تیری تصویر — لاگے ترے عشق کا اسے تیر

جس وقت تو بے حجاب ہوئے — سارا عالم خراب ہوئے

آئینے کو تو جو منہ دکھائے — وہ اپنی صفا کو بھول جائے

ہے جیسی صفا ترے سخن میں — ایسا اک در نہیں عدن میں

گانا ترا کیا کہوں میں کیا ہے — جادو ہے سحر ہے بلا ہے

گانے پہ مزاج جب ترا ہو — سمجھے گر [illegible] باورا ہو

تجھ میں بتر نگ بے سخن ہے　　اس واسطے نام نورتن ہے
اپنی یہ دعا ہے تاقیامت　　اللہ تجھے رکھے سلامت

# قطعات

۱/۲

بزم جہاں ہے رنگیں جوں لالہ زار ہولی　　لائی ہے ساتھ اپنے تو کیا بہار ہولی
بکتے گلال کے جو ہر طرف اڑ رہے ہیں　　دل کا نکالتی ہے اپنے غبار ہولی
پچکاری ہاتھ میں ہے ناکاری باتیں منہ پہ　　آپس میں کھیلتے ہیں یوں گل عذار ہولی
گردن میں ایک کے ہے ہاتھ ایک کا حمائل　　باہم کریں ہیں بیٹھے بوس و کنار ہولی
بے اختیار آتی ہے یہ ترنگ دل میں　　پہلو میں کھینچ لیجیے اور کیجیے پیار ہولی
رنگیں لباس پہرے بیٹھے ہیں ہر پری رو　　آپس میں قمقموں کی ہوتی ہے مار ہولی
چھاتی کے قمقموں پہ جب قمقمہ سے لگے ہے　　خنداں نظر پڑے ہے مثل انار ہولی
جی چاہتا یہی ہے اس وقت بے تکلف　　ہاتھوں میں لے کر ان کو دیجے فشار ہولی
ابرک کی ڈھال ہے اور ہاتھوں میں قمقمے ہیں　　کھیلے ہے اس طرح سے اب ہنرگار ہولی
یہ شوق ہے دلوں میں ترا کہ تیرے ہوتے　　ہر طرف ہو رہی ہے تیری پکار ہولی
لے لے ابیر و ابرک ہر سو اڑا اڑا کر　　ہر شخص بولتا ہے بے اختیار ہولی
ہے راگ و رنگ ہر سو یاں باورا ہے بیجو　　گاتا ہے ہر پری رو دیپک تا ہولی
ڈھولک ستار و طبلہ چنگ و رباب و قانون　　سب بج رہے ہیں باجے تا موسیقار ہولی

اک طرف ڈومنی ہے اک طرف راج پاتر — اک طرف کنچنی ہے گاتی پکار ہولی
اک طرف ناچتے ہیں گت لونڈی بھگتیوں کے — اک طرف بھانڈ گاتے ہیں ٹھٹے مار ہولی
اور کہتے ہیں کہ بھڑوا ہو جو نہ ہولی کھیلے — اس وقت تو ہوئی ہے ہم پر سوار ہولی
ہولی کا موسم آیا عشرت نے منہ دکھایا — لے شاہ تا گدا سب کھیلیں ہیں یار ہولی
اس سال گر نہ ہوئے گا تو شریک مجلس — روئے گی تیرے در پر جا زار زار ہولی
جاں میر و ابرک خاک ہی اڑا اڑا کر — کھیلیں دھلینڈی کے دن سب نثار ہولی
جوشش ابیر و ابرک اڑتا نہیں سروں پر — لعل و گہر کرے ہے سب پر نثار ہولی

## قطعۂ تاریخ وفات میر وارث علی نالاں تخلص

مر گیا جب سے میرا سید پاک — چشم گریاں ہے سینہ بریاں ہے
شام تا صبح صبح سے تا شام — ہاتھ میرا ہے اور گریباں ہے
اٹھ گیا شعر و شاعری کا لطف — اس کے غم میں ہے جو سخنداں ہے
نہ قصیدہ پڑھے ہے کوئی نہ قطعہ — نہ کوئی دہر میں غزل خواں ہے
فکر تاریخ فوت تھی اس کی — کہا ہاتف نے کیوں تو حیراں ہے
نام کو اس کے اور تخلص کو — جمع کر دیکھ فہم گر میاں ہے
جوشش اس کی وفات کی تاریخ — میر وارث علی نالاں ہے (ہجری ۹۹)

اے خداوند جہاں قبلۂ وارستہ دلاں (۳ / ۱۰) — مبدع لطف و کرم منبع جود و احساں

کون غم خوار ہے تجھ ذات سوا عالم میں — کیجیے کس سے پریشانی احوال بیاں
تنگ دل غنچہ صفت ہوں چمن دہر کے بیچ — آئینہ دار ہر اک بزم میں ہوں میں حیراں
نے مجھے تاب و تواں ہے نہ مری جی کو قرار — نے مرے سینے میں دل ہے نہ یہ چشم گریاں
پڑا پھرتا ہوں میں سرگشتہ بگولے کی طرح — نے کہیں ٹھور ٹھکانا ہے نہ ہے کوئی مکاں
شاہد حال خدا ہے مری ان باتوں کا — کچھ غلط اس میں کیا ہوئے اگر شرح و بیاں
اپنے معبود سے ہر صبح یہ مانگوں ہوں دعا — اور ہر شام کیا ہے میں یہی وردِ زباں
یا الٰہی بہ طفیل حضرات معصوم — جب تلک اس کہنہ سرا میں ہے یہ جوشش مہماں
خوانِ الوانِ لئیماں سے رکھ اس کو محروم — دے اسے دست کریماں ہی سے یک پارۂ ناں
ہے بہت بے ادبی طول سخن اس کے حضور — جو زباں داں کہ سمجھا ہو خموشی کی زباں

## قطعۂ تاریخ وفات محمد قلی خاں مشتاق تخلص

ہمارا خانِ عالی شان جوشش — ۳/ہ — گیا اُٹھ اس جہاں سے ایک دم میں
غم اس کا دوستوں ہی کو نہیں ہے — فلک بھی ہے سیہ پوش اس کے غم میں
کہاں تک روئیے ماتم میں اُس کے — نہیں باقی رہا نم چشم نم میں
جو تاریخ وفاتِ خانِ مرحوم — یہ چاہا کہیے اس درد و الم میں
گریباں پھاڑ اپنا ہاتفِ غیب — یہ بولا "اب گیا مشتاق ارم میں"

# قصائد

## قصیدۂ اول نعت در جناب رسالت مآب احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ وسلم

۱ / ۳۵

جو کوئی درگہِ عالی کا تیری ہو زوّار — لگے پلک سے پلک پھر نہ اُس کی آئینہ وار

ہر ایک زینۂ در ہے کہ رشکِ پایۂ عرش — ملائکانِ مقرّب کا واں نہیں ہے گزار

سپہر پایہ ہو وہ آستاں ترا جس میں — ستارہ وار ہیں گلمیخ دیدۂ بیدار

بنائے گنبدِ عالی ہے ایک قبّۂ نور — فرشتے اُس کے ہیں مزدور ذاتِ حق معمار

کلس کلس نہیں ہے گنبدِ منوّر کا — لگے ہیں سینچے میں اُس کے سبعۂ سیّار

نظر نہ ٹھہرے ترے مرقدِ مقدّس پر — بسانِ طور سراپا ہے وہ تجلّی زار

میں راست باز ہوں یہ بات راست کہتا ہوں — دو نردبانِ فلک اُس کے دونوں ہیں مینار

زمینِ صحنِ مبارک یہاں تلک ہے صاف — نگاہ کیجیے تو فلس سمک تلک ہو شمار

جو دیکھے مہر تو آنکھ اس کی بھی جھپک جائے — جھلک رکھے ہے یہ ہر وقت ہر در و دیوار

لکھے ہیں آیۂ قرآن سب بہ آبِ طلا — بیاں میں نہیں آتا کچھ اس کا نقش و نگار

ظہورِ نور ترا یوں محیطِ عالم ہے — کہ جیسے نقطے کے حاوی دائرۂ پرکار

ترا کلام وہ معجز بیان ہے شاہا — کہ جس کو سنتے ہی کفّار ہو گئے دیں دار

جو ہو بڑا ہی زباں آور و کلیم کلام
نہ ہوئے اس کو تری آگے طاقت گفتار

ترا وہ ابر کرم خلق پر ہے سایہ فگن
بجھا دے آتش دوزخ کو جس کی ایک پھوار

تری سخا کے سبب کیسہ ہر تہی کیسہ
رکھے ہے ماہ سے ماہی تلک پر از دینار

تمام عالم اگر زنگبار ہو جائے
نہ دیکھے تیغ عدوکش تری رخ زنگار

جو تیر دست مبارک فلک پہ جائے بیٹھ
ادھر نظر پڑے سوفار اُدھر پیکاں پار

عجب نہیں ہے کہ اس شبہے میں پڑے عالم
کہ ہے یہ اختر تابندہ یا کہ ہے سوفار

زباں بری ہے قاصر بیان میں اس کے
میں کس زباں سے کروں معجزے تری اظہار

یہ معجزہ ہے کہ امّی لقب ہو جو کوئی
اسی پہ علم لدنّی کا آخرش ہو مدار

یہ معجزہ ہے کہ شق القمر کیا تونے
یہ معجزا ہی زمرکان نخل لعل دی بار

یہ معجزہ ہے کہ قسمت کرے تو جس شے کو
مساوی ہوئے دو مقسوم ہر صغار و کبار

یہ معجزہ ہے کہ سر بند ہاتھ ہی میں رہا
نظر نہ آیا کمر کا تری کہیں آثار

مہندسان زمانہ ہزار قصد کریں
کسی سے ہوئے نہ اعجاز احمدی کا شمار

کشایش اُس کی ہے تقدیر میں ترے ہاتھوں
کھلے نہ ناخن تدبیر سے جو عقدۂ کار

دو جرم بخش کہ بخشایش گنہ اُس کی
زباں پہ آنے نہ دیوے کسی کے استغفار

جو بوے گلشن خلق اُس کی لے نہ جائے نسیم
نہ مشک بو ہو کبھی ناف آہو تاتار

زمین بھی پھرے پانی میں جوں کف دریا
سر زمیں پہ اگر ہو نہ اُس کے علم کا بار

وغا کے روز ہو کیسا ہی رستم دستاں
مقابلہ نہ کرے اس کا لائے رو بہ فرار

جہاد پر جو کمر باندھے لشکرِ اسلام ‏ کلوخ ہاتھ نہ آئے بجز بسرِ کفار
کیا کرم نے ہلالِ مشکلات تجھے ‏ ترے کرم سے نہ دشوار ہوگئے دشوار
تری جناب مقابیں ہیں اے شہِ کونین ‏ دعا یہ مانگوں ہوں ہیں صبح و شام لیل و نہار
گناہ گار ہوں عاصی ہوں اُمتوں میں تری ‏ شمار ہوں نہ جدا اُمّ مرے بروزِ شمار
زمیں کے سر پہ ہی جب تک کہ سایبانِ فلک ‏ فلک کے سر پہ ہی جب تک کہ مہر کی دستار
موافقوں کے تری پاؤں دولت و اقبال — ‏ مخالفوں کے رہے سر پہ سایۂ ادبار

۲/۴۴

صاف طینت نہ کیا چاہیے گردوں کو خیال ‏ عکس رکھتا ہے یہ ہر ایک سے آئینہ مثال
ناتواں بینی کی نہ رکھ چشمِ توقع اس سے ‏ پست ہمت ہے نہ کر اس کی بزرگی کا خیال
ماہِ نو کو ہی دیتا ہے ترقی صنیار ‏ بدر کے سر پہ ہی لاتا ہے آخر کو زوال
شعبدہ بازی و نیرنگی سے اس کج رو کی ‏ اہلِ کارانِ فلک کا ہے عجب کچھ احوال
حاکمِ شب جو ہی مہتاب گر اُس کو دیکھو ‏ چہرۂ صاف پہ اُس کے ہی جمی گردِ ملال
نہ عطارد کو دبیری کا بھروسا اپنی ‏ نہ غم و غصہ سے ہے رنگِ رخِ زہرہ بحال
ہر سحر خوفِ ستم سے اسی بدطینت کے ‏ کانپتا نکلے ہی خورشید براں جاہ و جلال
دیکھ دیکھ آٹھ پہر اس کی تلوّن طبعی ‏ نہیں مریخ کو کنوالی پہ کچھ استقلال
چرخِ ہفتم نے دیا چرخِ زحل کو ایسا ‏ کہ وہ تھا بدر کے مانند ہوا شکلِ ہلال
اس جفا کار و جفا جو کے جو بارہ ہیں بروج ‏ گزری ہی رنج و تعب میں ہی انھوں کی مہ و سال
غلطی ہی جو حمل پر کریں آرام حمل ‏ سر کے ٹکرانے میں اُس کو نہیں اک دم اہمال

بار اندوہ و غم و رنج و مصیبت کے سبب
تو تڑپ رم کرنے لگا اور زباں دی ہے نکال

دور نہ خوف جدائی سے دور رہتا ہے مدام
گرچہ جوزا کو میسر ہے شب و روز وصال

دست و پا گم کیے بے ہوش پڑا ہے سرطاں
تاب و طاقت نہیں اتنی کہ چلے پاؤں نکال

جب سے آ کر کے پڑا پنجے میں اس موذی کے
تھا اسد شیر ژیاں ہو گیا مانند شغال

قربت شکل اسد سے کہ مجازی ہے وہ
مثل سنبل ہے سدا سنبلہ آشفتہ حال

ہاتھ سے اس کے گئے پلۂ میزاں نہ اٹھا
کثرت بار غم اوپر یہ نہ اٹھتا ہے دال

رات دن درپئے ایذا یہ فلک رہتا ہے
نیش عقرب کا نہیں چھوڑتا دیکھو دنبال

دیکھ کر حال بروج اور تعدی اس کی
قوس نے ڈر سے دیا تیر و کماں ہاتھ سے ڈال

متلاشی کسی ذابح کا نہیں یہ قصاب
لحم و شحم اپنا ہوا ہی گا جدی کو جنجال

فرصت اک دم نہیں ملتی کہ وہ آرام کرے
دلو کو بھرتے ہی گزری ہے سدا مشک و کھال

خشک آتا ہے نظر چشمۂ خورشید تلک
زندگی حوت کو بے آب ہوئی سر کا وبال

کئی نادان اگر اکٹھے ہوں مثال پرویں
اور جوزا کی طرح جمع ہوں دو اہل کمال

متفق رہنے میں ان کے خلل انداز یہ ہو
ان کے آپس میں نہ ہونے دے کبھی قال و مقال

جس کسی کی حرکات و سکنات ایسی ہوں
فائدہ کیا جو رقم کیجیے اس کے افعال

کیوں نہ پھر وصف کروں اس شہ دیں پرور کا
جس سے ہے دین قوی نصرت تیغ جلال

یعنی وہ شیر خدا قوت بازوئے رسول
کہ اگر تیغ دو سر اس کی نہ ہوتی قتال

منہدم ہوتی نہ گردن کشی ظلمت کفر
نور ایماں دکھاتا ہی نہ عالم میں جمال

گر نہ ہوتی یہ خدا ذات مبارک اس کی
مشکلات دو جہاں کا تھا نہ کوئی حلال

کھول سکتا تھا کوئی عقدۂ کار دنیا
کر سکے تھا کوئی حل دین کے عقدے فی الحال

حفظ اس کا جو نہ ہو سایہ فگن عالم پر
چار ارکان عناصر کا یہ ہوئے احوال

آب آتش کے جگر میں نہ رکھے ایک شرر
باد کے ہاتھ سے ہو خاک کو آرام محال

ہو طبیعت پہ اگر اس کی غضب مستولی
اور وہ دیکھے کبھی گاہ غضب آنکھ نکال

خوف سے خلقت انساں تن نقطہ ہل جائے
راست کہتا ہوں ہیں یہ بات کرو جو خیال

نہ رہے عرش نہ کرسی نہ زمین و نہ زماں
نہ رہے مشرق و مغرب نہ جنوب نہ شمال

کوہ پیکر ہو کوئی یا ہو کوئی رؤیں تن
سامنا چھوڑ دے جس وقت اسے آئے جلال

آتش قہر کا اس کے جو پڑے ایک شرر
کودنے اور اچھلنے لگے اگیا بیتال

بحر بخشش جو کبھی جوش میں آئے اس کا
ہوں ابھی کیسہ سبھی مثل صدف مالا مال

زر فشانی کو اٹھائے وہ اگر دست عطا
لائے خاطر میں تونگر کو نہ کوئی کنگال

گر ارادہ وہ کرے کھینچے تیر اندازی
جتنے اس روئے زمیں پر نظر آتے ہیں جبال

ساتھ ہی اس کے ارادے کے تیقن یہ ہے
کہ شتابی سبھی ہو جائیں بہ شکل غربال

جا کے اس درگہ عالی میں بصد عجز و نیاز
پڑھوں اک مطلع ثانی یہی آیا ہے خیال

اے شہ کون و مکاں دیکھ ترا جاہ و جلال
دست بستہ ہیں شہ ماضی و مستقبل و حال

آستاں بوس تری آن کریں ہیں سب ہی
غوث اور قطب و ولی عارف و اوتاد و ابدال

خوشہ چین خرمن عالی کے ہیں ای باب علوم
حکما و علما و فضلا اہل کمال

عہد میں تیرے نہ دے کوئی کسی کو ایذا — ہے سدا شیر کے جنگل میں چراگاہِ غزال

عدل ایسا ہے ترا خوف عدالت سے تری — رات دن بھاگا ہی پھرتا ہے فلک سا قتال

تیری تیغ دو زباں وہ ہے ثنا میں جس کی — ہوئے دو ٹکڑے زباں منہ میں ہو کیوں کر لال

وصف دلدل میں کروں کیا وہ ہے ایسا چالاک — ذہن میں ٹھہرے نہ ہر چند اسے کیجے خیال

سامنے گر کوئی ایسا ہی عدو ہو جس کی — ابر آسا ہو زرہ خود ہو خورشید مثال

تیر ہو تیر شہاب اور کماں قوس قزح — کہکشاں کی سی ہو تلوار فلک کی ہی ڈھال

اور بھی ہو کے وہ اس طرح سے ہنگام دغا — خرِ دجال پہ بیٹھا ہو ہو بد شکل دجال

بخدا ایک ہی ضربت میں ید اللّٰہی کی — زور بازو کا کہوں اس کے میں کیا تجھ سے حال

ہیچ میں ہاتھ جو سیمرغ کے سر پہ رکھ دے — پہنچے یہ صدمہ کہ فی الفور وہ کر دے پنجال

بارگہ میں تری اے بادشہ ہر دو جہاں — حکم ہو تو پڑھوں اک مطلع عرض احوال

لشکرِ دل نے کیا مرغ دل کو پامال — .. .. .. .. .. ..

کس روش دیکھوں میں سرسبزی و شادابی کو — باغ دل کا مرے جل جائے .. .. ..

چمن عیش ہے آرام گہ باد خزاں — خشک ہو جائے ہے ریحان مری مانند سفال

یہ جو بکتا ہوں ترے سامنے میں بیہودہ — اس مری ہرزہ درائی کا شہا ہے یہ مآل

کہ نہ محتاج ہوں عالم میں کسی نا کس کا — ملے تیرے ہی خزانے سے مجھے مال و منال

از ازل تا بہ ابد زیر و زبر ہے یا شاہ — سر ادبار عدو و ترا پائے اقبال

رحمت حق سے لٹے جو دل میں رکھے تیری ولا — لعنتی وہ جسے ہو ساتھ تری جنگ و جدال

نقش کو غیر کے تو صفحۂ دل سے کر حک ۔ دیکھ لے جلوۂ حق ارض سے تا بہ فلک

جلوہ گر یار کی صورت ہو سدا جس دل میں ۔ طعن خورشید یہ کرتی ہی ہے اُس کی جھلک

پر تو روئے صنم چاہیے دل میں ایسا ۔ جس طرح مہر سے مہ رکھے ہے اختر سے فلک

حرص دنیا کی اُٹھا دل سے تو اپنی جس طرح ۔ حرف کو صفحۂ کاغذ سے اُٹھا دے گزلک

دُرِ مقصود ملے یا کہ نکل جائے جان ۔ ماریے غوطہ یم عشق میں ہو کر تڑھڑک

سر بلندی نہیں کچھ خوب زمانے میں کبھی ۔ ماہ نو فرق پہ گردوں کے ہے مانند کلک

پختگی خوب ہے جس فن میں ہو مرد ہشیار ۔ زر ناقص کو دکھاتے ہیں سبھی روئے محک

خوب دیکھا ہے میں نیرنگیٔ گردوں کو سدا ۔ زخم پر یاس کے الماس سے چھڑکے ہے نمک

غیر از آبلہ حاصل نہ ہوا کچھ زنہار ۔ طے کیا پائے طلب نے لے سما تا بہ سمک

. . . . . . . . . ۔ چشم ہیں اب اہل جہاں کی مردک

. . . . . . . بی کو نہیں چشم بینا ۔ بارہا میں نے یہ دیکھا جو گیا ہوں اُن تک

زیب و زینت میں جو ہو اس کو تو جانی ہے بڑا ۔ جوہر مردم دانا نہیں سمجھے مردک

ایک کے دل میں نہیں منزل مقصود کا شوق ۔ جادۂ دشت فنا پر ہیں یہاں گو ہر یک

فکر دنیا میں سمجھتے نہیں یہ طالب زر ۔ کام کیا آئے یہ جاہ جو لگ جائے پلک

یہ قصیدہ تو بس کہنا ہی تھا لیکن دل نے ۔ چشم پر طبع کی رکھ فکر غزل کی عینک

یہ پڑھا مطلع رنگیں کہ جگر آب ہوا ۔ لخت دل چشم سے آتے ہیں چلے دامن تک

ابر رحمت سے ہوا فیض چمن میں یاں تک ۔ سبزہ کا ہے اشجار کا اب . . ک

تا بہ کہاں ہے نظر یار تھی یوں وقت خرام ۔ شاخ گل باغ میں جس طرح سے جائے ہے لچک

جذبۂ عشق اُسے کھینچ منگاتا ہے نزد
حالتِ سینہ بھلا دل کے ہو جلنے سے کیا
شوخ ٹک دیکھ لے تو کس کی ہے یہ شیشہ گری
بادۂ شوق سے دل دار کے ہوں مست سدا
گرمیِ غیر سے دل بھاگے ہے مانندِ سپند
گوشِ دل سے میں سُنی اُس کی غزل جیتے جوش
رات میں کلبۂ احزاں میں بہ فکرِ اشعار
دہیں فی العذر اُٹھا ہو کے میں حیراں بارے
... ہوش لیک کھڑا در پہ ہے واللہ اعلم
حسن سے یک مرتبہ جس کے لیے دل
فی الحقیقت تو یہی نورِ مجسم تھا وہ
مہر وش ماہ لقا زہرہ جبیں کیونکے کہوں
چشمۂ مشک مُحلّل کی طرح زلفِ سیاہ
گوشمالِ گلِ خورشیدِ فلک گوش اُس کے
بھویں اس طرح مُنبّی گویا ملے ہیں دو ہلال
چشم مخمور تھی یوں بادۂ وحدت سے بھری
نشتر و تیر اُس کی نگہ ایسی کہ پہنچے اُس کو
ناک کا حسن کہوں کیا کہ وہ تھی حُسن کی ناک

داغ سے دل کے جو بیٹھا ہا کہیں ٹک جا سرک
گرمیِ شمع سے گئی شیشے کی فانوس تڑک
طاق ابرو سے مرے شیشۂ دل کو نہ ٹپک
ہے دل سوختۂ عاشق بے باک گزک
دیکھتا ہے رخِ آتش کو تو جاتا ہے چٹک
یوں کہا چپ ہو مرے آگے زیادہ مت بک
تھا ہی بیٹھا کہ دی آکر کے کسی نے دستک
دیکھتا کیا ہوں میں جس وقت کہ پہنچا واں تک
صورتِ حضرتِ انسان ہے یا شکلِ ملک
اُس شبِ تار میں واللہ گئی آنکھ جھپک
اس شباہت کا نہ انسان کوئی ہوگا نہ ملک
جلوۂ طور نمایاں تھا بلا شبہ و شک
موج زن طورِ تجلّی کی تھی دامان تلک
اور بنا گوش کو دیکھے تو رہے صبح دبک
نہ رہے منہ کی سیاہی جو اسے دیکھے فلک
جس طرح ساغرِ لب ریز کہ وہ جائے چھلک
نہ فقط اس کا بنا اور نہ بنا زیرک
کیسا ہی حسن ہو اس پہ نہیں رکھتا وہ نمک

دہن ایسا کہ نہیں اس میں کہیں جائے سخن
غنچہ لب غنچہ دہن دیکھیں تو ہوویں ہیچ پک

لب و لب جس سے کہ اعجاز مسیحی پیدا
نہ کہے آب حیات اس کو جو ہووے زیرک

سبزۂ خط کو اگر اس کے نظر بھر دیکھے
للہ منہ ایک طرف طوطی یک سو سبزک

تختۂ سینہ ہیں اس کے یہ صفا جس کے حضور
دیدۂ آئینہ مہر کی جھپک جائے پلک

جلوۂ شمع ہو جوں پردۂ فانوس کے بیچ
آستینوں میں تھی یوں ساعد سیمیں کی جھلک

دست وہ دست نگاریں کہ تھا جس کے آگے
صورت پنجۂ مرجان تھی جوں خار خسک

گو کمر کو خط موہوم تو کہنے کو کہا
پر تیقن نہیں اس میں بھی ہی کچھ شبہ و شک

کیا کروں ساق بلوریں کی میں اس کی تعریف
کہیے گر آب زلال اس کو نہیں یہ ...

قامت ایسا ہی قیامت کہ جیسے طوبیٰ بھی
اک نظر دیکھے تو یہ بولے کہ اللہ معک

ویسی جب آئی نظر شکل و شمائل اس کی
وہیں مضطر ہو قدم چوم لیا میں نے لپک

اور یہ عرض کی خدمت میں کہ اے بندہ نواز
کیا سبب ہے کہ قدم رنجہ کیا ہی یاں تک

سنتے ہی عرض مری یوں کیا مجھ کو ارشاد
راہ توصیف میں خوبان جہاں کی نہ بھٹک

شعر کہتا ہے تو کہہ شان میں تو ایسے کی
فخر سمجھے ہے ثنا جس کی فلک اور ملک

یعنی وہ حیدر کرار خدا کا مظہر
فیض سے جس کے ہے معمور سما تا بہ سمک

پڑھ اٹھا وہیں میں یہ مطلع ثانی اے دل
آفریں حسن کے کہیں جس کو سخن بین تک

شان میں جس کی محمد کہے لحمی لحمک
پھر ماہیت ذات اس کی ہو کیوں کر مدرک

کیا عجب در پہ اگر اس کے بہ روز و نوروز
مہر اور ماہ کی افلاک بجائے جو درک

تا نہ تو زور کری ہاتھ میں آنے ہی بہ جوت — قطرۂ خوں رگ یا قوت سے پڑتا ہی ٹپک

مشعل مہر سے تا دست فلک ہیں روشن — جلوۂ ماہ سے جیب تک تہ دامان فلک

دوست داروں کا رہے اختر طالع طالع — اور بدخواہ رخ اوج نہ دیکھے مردک

فضل سے تیرے یہ جوشش کو ہو امید قوی — وصف کہتا ہی رہے منہ میں زباں جب تک

عطا کیا ہے مجھے حق نے وہ دل روشن — کہ رشک شمع حرم ہے میان ظلمت تن

دیا دو دیدہ شناسائے معنی و الفاظ — کہ روشن اس کی بہ دولت ہوا سواد سخن

عنایت ایسی ہی کی ہو زبان تیز بیاں — کہ تیغ قاطع برہاں ہے در میان دہن

کیا ہی مجھ کو کرامت وہ گوش ہوش نیوش — کروں لطف سے سنتے ہی دریافت حسن و قبح سخن

ہوا ہے وہ سر شوریدہ مرحمت مجھ کو — کہ میرا دشت و بیابان عشق ہے مسکن

دیا ہے مجھ کو محبت میں اپنی سوز و گداز — جلوں ہوں شمع صفت تا سحر میان لگن

ہوئی نصیب مجھے دولت محبت حق — رہا سدا میں گرفتار درد و رنج و محن

خجل ہے سلک گہر اشک چشم سے میرے — اسی کے نام کی دن رات ہی مجھے سمرن

سر شک چشم سے ہر چند آب پاشی کی — ہوئی نہ سینۂ سوزاں کی میری دفع جلن

بجا ہے اس کو اگر کہیے خانۂ زنبور — زبس کہ عشق کے تیروں سے دل گیا ہی چھن

ہتھیں میں فیض تصور سے طالب دیدار — بہ جائے مردمک اس کو رکھیں ہیں ہرنے نین

جو کوئی دوست بڑا ہو اسے ملے ایذا — کچھ اس دیار محبت کا ہے نرالا چلن

سوائے اس کے دیا ہے مجھے وہ استغنا — کہ آنکھوں میں ہیں خزف ریزہ لعل و در عدن

دکھائیں گر مجھے کان طلا و دست افشاں — تو پشت پا ہو مری زینت سر معدن

سیاہ بخت سے ہی سایۂ ہما مانا — کسے دماغ کہ سر پہ ہما ہو سایہ فگن
لباس فاخرہ پر ناز گر کرے منعم — پہنے حریر کو اُس کے مرا لباسِ خشن
کہائے نعمتِ ہر دو جہاں سے مستغنی — کسی کے آگے نہ خم ہو کبھی مری گردن
شب اس قصیدے کی میں فکر میں تھا مستغرق — کہ خواب ہو گیا میرے خیال کا رہ زن
پلک کے لگتے ہی وہ خواب سہم گیں دیکھا — کہ روح ہو گئی تحلیل اور خشک بدن
قصور اپنا نہ آیا خیال میں اپنے — خطائے فکر پر آخر گیا ہمارا ظن
معاینہ کیا اُس دم کہ ایک مرد بزرگ — کہے ہے زیرِ زنخ ہاتھ رکھ کے مشفق ہن
نہ کچھ قصور ہے تیرا نہ فکر کا تیری — عبث ہوا ہے تو فکرِ سلیم سے بدظن
ہو گئی یہ اس لیے تنبیہ خواب میں تجھ پہ — نہ ہوئی تا سبب عجب شاعری کا فن
یہ سنتے آنکھیں جو کھل گئیں حواس سا آیا — خیال دل میں یہ گزرا اصلاح ہے احسن
کہ چھوڑ کر یہ پریشان گفتگو لاؤں — زبان خامہ پہ وصفِ شہ زمین و زمن
سرورِ سینۂ احمد فروغِ چشمِ علی — شہنشہ دو جہاں حضرتِ امام حسن
وہ ماہ گلِ چمن حسن و خلق کیوں کے نہ ہو — حریف پیرہنِ یوسف اس کا پیراہن
ہے اُس کے عہد میں قیدی نہ کوئی دیوانہ — رہے ہے خانۂ زنجیر میں سدا شیون
گو اُس کے عہد میں سنبھالے نام بادہ کوئی — سپردِ بادِ خزاں ہو بہار . . . . .
دیار اُس کا ہے دل حبیب دل رُبا ایسا — کہ جس کے دشت میں جیسے کا من . . . . .
جہاں تک کہ ہیں وہاں نقش حسن محبوباں — شرف رکھے چہ زمزم پہ اُن کا چاہِ ذقن

کروں تو کیا کروں اُس کے دیار کی تعریف
ہما کا رکھتے ہیں رتبہ جہاں کے زاغ و زغن

عدو کے دل میں گزرتا ہے جب خیال نبرد
کرے ہے تیغ قضا پہلے اُس کا قطع کفن

خدا علیم ہے اس کو یقین جانو گے
کہ جس کو فوج کا اپنے کرے وہ پیرزن

مقابلہ اگر کرے اُس کا جو لشکر کفار
تو اک اشارے میں اُس کے ہوں لاکھوں بے سر تن

اگر بہ دور دغا آکے سامنے ہو جائے
وہ خصم دیں کہ جو دس سر کا ہوئے جوں راون

تو اُس کی تیغ عدو کش کی ایک ضرب میں
دسوں سر آن پڑیں بر سر سم توسن

جناب اقدس اعلیٰ میں اُس شہ دیں کی
سنا یہ مطلع رنگیں بہ صد زباں سوسن

ترا سحاب کرم گر نہ ہووے سایہ فگن
نہ دیکھے روئے بہار اس جہان کا گلشن

گر کرے اسے سیراب تیرا ابر کرم . . .
عجب نہیں ہے کہ گلشن کا رشک ہو گلخن

ترے کرم سے جلائے دو شمع کافوری
جو کوئی رکھتا نہ ہووے چراغ میں روغن

کیا ہے دست کرم نے ترے جہاں خالی
رہے ہوا بھی نہ باقی کہ ہو ملا برظن

بالاتفاق جو کہتے ہیں سب خلا ہے محال
حکیم جتنے ہیں نزدیک اپنے ہیں کودن

بیاں میں نہیں آتا ہے کچھ ترا احسان
جہان کا ہے وہ محسن ترا جو ہے محسن

ترے جمال سے لیوے ہے نور دیدۂ مہر
کرے ہے مہر سے نور اقتباس جوں روزن

گر آستاں پہ تری جبہہ سا ہو مانگے دعا
جوان از سر نو ہو ابھی یہ چرخ کہن

جو ہو ترے چمن خلق کی تماشائی
نسیم صبح نہ دیکھے رخ خطا و ختن

تو جس ضعیف کو چاہے تو ہی کرے ایسا
مقابل اُس کے ہوں گر گیو و برزو و بہمن

نہ پہنچے جنگ کی نوبت کہ لائیں رو بہ فرار / سوائے درگہِ عالی نہ سوجھے کوئی مامن

برش رکھے ہے یہ شمشیرِ آبدار تری / نہ چار آئینہ چھوڑے نہ بکتر و جوشن

کدھر خیال گیا میرا کیا کہا میں نے / جو سر پہ کوہ کے بیٹھے تو دیکھے . . .

جہاں کہیں کہ صف آرا تری شجاعت ہو / مجال کیا جو کوئی سامنے ہو رو میں تن

اُسے تو قوتِ بازو . . . . . . / . . . . چٹکی میں آتے ہی موم ہو آہن

فلک پہ بجلی کی شرمندہ اچپلاہٹ ہو / کلول کرنے لگے جس گھڑی ترا توسن

تمام جلد پہ تہ خون کی نمایاں ہو / بجا ہے گر کہوں گلگوں کو تیرے رشکِ چمن

وہ اس طرح کا ہے جاں باز کیجیو باور / خیال میں بھی نہ آئے جو ٹک ودے اسن

تری جناب کرامت مآب سے ہے امید / کہ بعد میرے کچھ ایسا سبب ہو قبلۂ من

یہ مشتِ خاک مری خاکِ ہند میں رہے / اگرچہ ہے یہ مرا زادبوم اور وطن

اسی دیار میں پامالِ مردماں ہوئے / ہے جس دیار میں مولا مری ترا مدفن

جو کوئی دوست ہی تیرا وہی خدا کا دوست / جو کوئی ہے ترا دشمن خدا کا ہی دشمن

ہے ایک نورِ محمد سے لے کے تا مہدی / دوئی کا ذکر نہیں کچھ ہیں ایک ہی تن من

محمدی نہ ہوں جو بخشش کہاؤں عیسائی / تفاوت اس میں کیا ہو جو ٹک ہو سرِ سوزن

جہاں کے باغ میں تا موج زن ہو بادِ صبا / صبا کے ہاتھ میں جب تک گلوں کا ہی دامن

جو خیر خواہ ہو تیرا عنبریں دل ہا ہو / رہے ذلیل وہ بدخواہ ہوئے جو کھٹن

یہ چرخِ کہنہ تو ہی اس طرح کا صفا ضمیر ٥/٩ / کہ مثلِ آئینہ ہوتا نہیں ہے عکس پہ یہ

کسی سے دل میں کدورت یہ کس طرح رکھے ہوئی نہیں ہے عناصر سے اس کی کچھ تعمیر
صفا پرست ہے یہ اور صاف طینت ہے بنایا نور سے اپنے خدا نے اس کا خمیر
خجل ہے آب گہر شرمسار آب زلال نہیں ہے کوئی صفا پروری میں اس کا نظیر
اسے کسی کے بُرے سے نہ کچھ بھلے سے ... کوئی جہان میں ہو امیر کوئی فقیر
غرض کسی کی ترقی سے نے تنزّل سے وزیر بادشہ ہو یا ہو بادشاہ وزیر

---

ص ۲۴۴ چودھویں شعر کے بعد

مجھ کو بیچ خریدار جو ٹھہرے کوئی مشتری کا یہی بائع سے ہے ہر آن سوال

ص ۲۴۷ آٹھویں شعر کے بعد

زندگی بھی جسے وہ قوت بازو دیوے زور بازو کا ہوں اس کے میں تجھے کیا حال

ص ۲۴۸ سترہویں شعر کے بعد

بہر گل گشت چمن باغ میں جب جاتا ہوں لالہ و گل کے تئیں مارے ہے نرگس چشمک

ص ۲۵۱ دوسرے شعر کے بعد

زلہ خوار اس کا عجب کیا ہے جو ہووے عالم ہے فلک سفرہ و یہ مہر وہ ماہ اس کی صحنک

ص ۲۵۴ آٹھویں شعر کے بعد شعر

ترے ہی فیض سے سرسبزہ و روستید یہاں دکھائی دیوے ہے خلقت ہر ایک سرو و سمن

# ضمیمہ

(۱) ۶۳ شعر جو قلمی دیوان میں قلم زد ہیں یا جن کے مقابل لفظ خارج لکھا ہوا ہے:

کس طرح نظر اپنی رخِ یار پہ ٹھہرے ۲۶۳ مہتاب کو دیکھے نہیں مقدور کتاں کا

کر تو پامال ہمیں شوق سے جتنا چاہے ۹ خاک ہو کر ترے کوچے میں اڑا کیجیے گا

یارب اُس بزم کی حسرت میں کہاں تک جوں شمع روز اٹھ شام سے تا صبح جلا کیجیے گا

دل کو دیتا ہوں میں اتنی ہی توقع پہ تمھیں اس کے لینے میں یہی ناز و ادا کیجیے گا

جیتے ہی جی گر ایک بھی بوسہ آہ اُسے انعام نہ ہوگا

زیرِ زمیں بھی کشتۂ لب کو یار ترے آرام نہ ہوگا

رات کٹنے ہو ۔ وتے ہی اب جان کا سودا ہوئے گا آخر

وصل جو تجھ سے اے مرے صاحب صبح نہ ہوگا شام نہ ہوگا

صید دلوں کا کیوں نہ کرے وہ دھوم ہے صیادوں میں اُس کی

خال و خط اُس کا جیسا ہے ویسا دانہ نہ ہوگا دام نہ ہوگا

کام سبھوں کا ہاتھ سے تیرے یار نکلتے دیکھتے ہیں ہم

آہ ترے ناکام کا ظالم ہاتھ سے تیرے کام نہ ہوگا

ہاتھ سے میرے وہ اپنے کو اگر کھینچے گا ۱۱ میں ادھر کھینچوں گا اور وہ اُدھر کھینچے گا

چھوڑ کر تیر و کماں گردوں بلا گرداں ہوا ۱۲ جس گھڑی تیرِ بلا کا دل نشانہ ہو گیا

بیٹھا رہا ہمیشہ دلِ بے قرار سے ۱۳ سبقت نہ بے قراری میں سیماب لے گیا

حیراں ہوں کس طرح ہے وہ انساں میں جلوہ گر ۱۳ جلوے سے اُس کے طور تو جل خاک ہو گیا

سب یہیں چھوٹے عدم تک اپنے ساتھ ۱۴ داغِ حسرت دل میں تھا اک رہ گیا

وابستہ زندگی ہے مری تیغِ یار سے ۱۵ مرنا مرا قضا و قدر سے گزر گیا

اُس کے آگے رکھی اک نان جلی جوں مہر ۱۵ خوان پر اپنے فلک نے جسے مہمان کیا

کیا مسجد و بت خانہ میں کیا دیر و حرم میں ۱۷ تھا مدِ نظر تو ہی اگر مدِ نظر تھا

شب آہ کے شعلے کے تلاطم میں سحر تک — بے تاب دلِ سوختہ مانندِ شرر تھا

ترے ہوتے ہوئے غیروں کی باتیں خوش نہیں آتیں ۱۹ جو دیتا تو ہی مجھ کو گالیاں دو چار بہتر تھا

سر دیا اس کو سر کا دل سے تھا شیریں بہانہ جو ۱۹ یہ دل عاشق تھا جب تک تیشۂ فرہاد رکھتا تھا

گزرتی تھی اوقات خوف و رجا میں ۱۹ بُرا تاکتا تھا وہ جب تک بھلا تھا

رات ساری رات بے ہوشی دم و ہوش اُس کے تھی ۲۱ کیا کہوں تجھ سے یہ دل ناشاد تھا یا شاد تھا

کیا ہوا چاہتا ہے غیروں کا ۲۲ اپنا دل وار ہے ہزار ہوا

بتانِ سنگ دل کی بزم میں توقیر ہوئی پیدا — ہماری آہِ بے تاثیر میں تاثیر ہوئی پیدا

لگے سنگِ ملامت چلنے عاشق ہوتے ہی اُس پر — یہ کیا تقصیر تھی جو ساتھ ہی تعزیر ہوئی پیدا

مسلسل اشک کے قطرے چلے آتے ہیں آنکھوں سے — نئے دیوانے کی خاطر نئی زنجیر ہوئی پیدا

غلط ہے یہ جو کہیے آپ ہی عاشق ہوئے تجھ پر — جو کچھ تقدیر میں تھی اپنی بے تدبیر ہوئی پیدا

فسونِ غمزۂ پنہاں کو تیری چشمِ گویا سے — سنا تک جن نے اُس کو طاقتِ تسخیر ہوئی پیدا

تصوّر میں مژہ کے چشم نے جو اشک باری کی — ہمارے مزرعِ سینہ سے چوبِ تیر ہوئی پیدا

کوئی صورت نہیں لگتی ہی یاں انساں کی صورت سے — مصوّر تیرے ہاتھوں سے یہ کیا تصویر ہوئی پیدا

پسندِ اہلِ معنی اب لگا ہونے سخن میرا — مری کج مج زباں میں جو نئی تقریر ہوئی پیدا

لگاتے ہاتھ اُس کو قلبِ ماہیت ہوا خوش خوش — بہ پشتِ خاک میری رشکِ صد اکسیر ہوئی پیدا

۲۷
شمعِ فانوس بزم میں کٹ گئی — منہ پہ جب لے کے وہ نقاب آیا

دونوں بے رتبہ تھے کل اُس کے حضور — ماہتاب آیا آفتاب آیا

۲۰
حد ستایا ہی مجھے دل نے اے سیلابِ سرشک — ساتھ اپنے اسے بھی اک زری تھم لیتا جا

۲۸
اس رہ گزر میں تیرے افتادگوں کا گھر کیا — جوں نقشِ پا گیا مٹ جس خاک پر بنایا

سنمکھ ہو اُس مژہ کے صرفہ نہیں ہی جاں کا — دل باختہ کو تیرے کیا بے جگر بنایا

اے شیخ پیر تیرا بے پیر تھا کہ تجھ پر — جبّے کا بوجھ لادا اور مفت خر بنایا

۳۰
کیوں کر بچائیے جی کوئی ... ی جو خوب رو — بولی کھلا ملا ہوا آنکھیں کھلا ملا

وہ سوختہ ہوں دیکھ جلے جان ہمارا — خورشید قیامت جو ہو ...... ہمارا

ممکن نہیں اے بخت کسی ہاتھ سے نکلے — حسرت کدۂ دہر میں ارمان ہمارا

اے دستِ جنوں ایک زری سعی ہی درکار — جھکتا سوئے داماں ہی گریبان ہمارا

دامن مژۂ تر کا جو اک بار نچوڑیں — جوں دامنِ دریا ہو یہ دامان ہمارا

ناساز ترے ساز سے ہم کیوں نہ ہوں مطرب — زنگولۂ دل دار پہ ہے کان ہمارا

ہم قابلِ احسان نہ تھے ایک کے لیکن — محسن کیا سب کو یہ ہی احسان ہمارا

تو جان نہ جان اس کو مری جان ہی تجھ پر — سو جان سے قربان دل و جان ہمارا

کس واسطے آیا نہیں یاں کوئی بہ جز حرص — مانع تو کسی کا نہیں دربان ہمارا

اُلجھے ہوئے ہر مصرع ہیں جوں زلف ای جوشش — دیوانہ پسند آہ ہی دیوان ہمارا

یاں مجنوں و فرہاد اسی سعی میں مر گئے ۴۲ — دریائے محبّت کا نہ ہاتھ آیا کنارہ

محبت آ بھری ہو گئی ہوا ہو لے ہوا — ہمارے خانۂ دل میں نہیں ہی جای ہوا

یہ کارخانۂ اجسام بادبندی ہی — حباب وار نہیں جسم میں سوائے ہوا

گرفتہ دل نہ کرے چاک چاک سینے کو — در و دریچہ بناتے ہیں سب برائے ہوا

یہ برق نالہ کڑکتا ہی تجھ بن ای ساقی — غرش کو ابر کی سن سن کے اور صدائے ہوا

ہوا موافقِ اہلِ نمو ہی عالم میں — نہ ہوتے سبز شجر جب تلک نہ کھاتے ہوا

ہوا و حرص کی روتے ہیں جان کو سرآن — ہمیں خراب کیا ہائے حرص ہائے ہوا

یہ داغِ دل تو ہمارا چراغ ہی لیکن — نہ اِس چراغ کو جوشش کبھی بجھائے ہوا

گو کہ رہتا ہی یہ جرس نالاں ۴۴ — میرے نالوں سے بر نہیں آتا

یار راتوں کو تیرے کوچے میں — . . . . . . . . . . .

اور کہتے نہیں رقیب اُسے — ابے کچھ تجھ کو ڈر نہیں آتا

صاف دل مجھ کو اگر سمجھیں نہ آئینہ سا ۴۵ — مشق پرواز میں ٹوٹا یہ پر و بال اپنا

راحتِ دل مرے جس طرح ہوا اُس طرح بہنچ — اب ترے ہجر میں بے طرح ہی احوال اپنا

گرہ میں غنچوں نے نافے کے نافے باندھ لیے ۲۱۷ چمن میں کھل جو گئی زلفِ مشک بو تیری شمع
خوشی کسی کو زمانے میں ڈھونڈتا تو ہے — یہ بے سبب نہیں اے چرخ جستجو تیری
آنکھوں میں ہماری ہے شبِ تار سے بدتر ۲۱۸ گو جلوے دکھائے شبِ مہتاب جدائی ش
(۲) ۳۰ شعر جو ن میں ہیں لیکن کاتب کی غلطی سے درج نہ ہو سکے۔
نہ ہوں میں چرب زباں بزمِ عشق میں کس طرح ۸ بہ رنگِ شمع ارادہ ہے سر کٹانے کا ش
شیخ مسجد میں جو آنے سے تو مانے ہے برا ۱۰ کیا غرض ہے کوئی کا ہے کو ادھر آئے گا
کل جو اُسے دیکھ کر ہو گئے ہم بے خبر ۲۲ ہنس کے وہ کہنے لگا پھر بھی ادھر دیکھنا شیخ
گھبرا گیا ہوں آہ کدھر جاؤں کیا کروں ۲۶ بک بک کے ناصحوں نے مرا سر پھرا دیا
جذبۂ عشق سے کچھ چل نہ سکا یوسف کا ۳۰ ورنہ تھا ننگ غلامیِ زلیخا کرناش
ہر کسی کا نہیں مقدور بہت مشکل ہے کام مردوں ہی کا ہے ترکِ تمنا کرنا
کوچۂ یار میں چلتا تو ہے پر اے جوشش — ہم تو رہ جائیں گے جاتے ہی تجھے کیا کرنا
اے ترکِ چشم اب بھی ترکش کمر سے کھولو ۳۶ تودے کی طرح سینہ سارا تو چھان مارا شم
نہ دے رائگاں اس کے اشعار جوشش ۴۳ میاں ہے یہی اس دوانے کی دولت
اکثر ہوئی ہے تیر نگہ کی ترے سپر ۴۴ کیوں کر نہ ہوئے خانۂ زنبور پشتِ دست
وہ جفا کار کوئی مجھ سے کرے ہے باتیں ۴۵ غیر سننے کو کھڑے ہیں پسِ دیوار عبث
دلِ وحشی کبھی ٹھہرے نہ جوشش ۵۱ نہ باندھے زلف اگر ہر بند بر بند
غنچۂ دل کو پریشاں نہیں ہونے دیتا ۵۹ ہے دمِ سرد مرا بادِ صبا سے بہتر

پیراہنِ زرّیں سے ہی بے مایہ کو عزّت ۶۹ زیبائشِ طاؤس ہی بال و پرِ طاؤس

دامن کشیدہ گزرے ہی جو ہر مزار سے ۷۳ کرتا ہی یار خاکِ شہیداں کی احتیاط

عشق میں تیرے ہوا رنگ یہ چہرے کا مرے ۷۸ کہربا کا نہیں لگتا ہی مرے رنگ سے رنگ

مبتلا اس بلا میں کوئی نہ ہو ۹۴ جس بلا میں کہ مبتلا ہیں ہم

غرورِ بندگی دل سے اٹھا دے خاکساری کر ۱۲۶ خدا ملتا نہیں جوشش کسی کو خود نمائی میں

جوشش نہ سر اُٹھانے دے واں بارِ انفعال — جو کوئی اپنے فعل پہ یاں منفعل نہ ہو

تو جو مرتا ہی اس پہ اے جوشش ۱۳۰ لے گیا کوئی ساتھ دنیا کو

رو بہ رو اُس بتِ خوں خوار کے شرمندہ کیا ۱۴۱ چشمِ حیراں نے مرے دیدۂ قربانی کو

سمجھے وہی جو کوئی اِس فن میں یگانہ ہو ۱۵۴ ہر شعر میں جوشش کے ہیں معنیِ بیگانہ

ساقیا ہر سحر بہ رنگِ مہر ۱۵۴ ہی کفِ رعشہ دار میں پیالہ

خضر ہو یا کہ مسیحا ہو سمجھ کر آئے ۱۵۹ پھر پکارے ہوئے وہ چاہِ ذقن کہتا ہی

خوں خوار ہو رہا ہی سفید آئینے کا منہ کس کی مجال ہی جو ترے رُو بہ رُو رہے

الفاظِ شوخ معنیِ دل کش ہوں شعر میں — جوشش یہی تلاش یہی جستجو رہے

کس کو میں منصف بہ دوں ٹک آپ ہی انصاف سے ظلم اپنا اور میری بے گنا ہی دیکھیے

یا کبھی لکھ بھیجیے خط یا خبر منگوائیے — یہ تو میں کہتا نہیں ہوں مجھ کو آ ہی دیکھیے

یار تیرے تیر کا ہر ٹکڑا اجابے تیر ہی ۲۰۶ اس لیے دل نے تڑپ کر تیر کے ٹکڑے کیے

گو شام سے سحر تک روتے ہی اور جلے ہی ۲۲۰ یہ شمع دو بدو تو ہم سے نہ ہو سکے گی

(۳) ۱۶ شعر جو ن میں نہیں ہیں، تذکروں سے ماخوذ ہیں:-

کس طرح سے ہو شرح و بیاں رازِ نہاں کا  
قدرت نہ قلم کی ہے نہ مقدور زباں کا — شخ

آوارۂ صحرائے جنوں رک نہیں سکتے  
دامن نہ کوئی تھام سکے ریگِ رواں کا — ش

اِس گلشنِ ہستی سے نکل راہِ عدم لے  
بے رنگ نظر آئے ہے کچھ رنگ یہاں کا — شغف

عنقا کی طرح گو کہ نشاں وہ نہیں رکھتا  
ملتا ہے پتا نام ہی سے اُس کے نشاں کا — خ

اِس دل کو دکھاتا ہوں میں بازارِ محبت —  
خطرہ نہیں جوشش مجھے کچھ سود و زیاں کا — خ

ہم چشم کیوں کہوں میں اسے شعلہ زار کا  
عالم ہی کچھ جدا ہے دلِ داغ دار کا — شغفم

سرکارِ بے خودی کا یہ مختار کار ہے  
کیا اختیار ہے دلِ بے اختیار کا — شخم

ممکن نہیں کہ بادِ صبا تجھ سے بجھ سکے  
یہ داغ تو چراغ ہے دل کے دیار کا — ش

ایسی مرے خرابۂ دل میں بھری ہے آگ  
فوارہ چھوٹتا ہے مژہ سے شرار کا — ش

پیتا ہے گر تو بادۂ عشرت سمجھ کے پی —  
جوشش بُرا ہے دردِ سر اس کے خمار کا — شخ

بزم میں یک شب بھی نرمایا نہ دل گل گیر کا  
فائدہ اے شمع اشک و آہِ بے تاثیر کا — خ

دم بہ دم آلودہ رہنا خون سے عشاق کے  
جوہرِ ذاتی ہے یہ جوہر تری شمشیر کا — شغف

اے ہوس مار ڈالے مفلسی لیکن کبھی  
اہلِ استغنا نہ لائیں منہ پہ نام اکسیر کا — ش

مجھ سے دیوانے کے مرنے کا کسے غم تھا مگر —  
حلقۂ ماتم ہوا حلقہ مری زنجیر کا — ش

ہزار پیار کرے گا ہزار چاہے گا  
مری طرح نہ کوئی تجھ کو یار چاہے گا — شغف ق

اگرچہ ہے فلکِ سفلہ میرے درپے کیں —  
یہ ہوگا وہ ہی جو پروردگار چاہے گا — شخ

گر یوں ہیں یہ دل درپئے آزار رہے گا — اک روز نہ اک روز مجھے مار رہے گا

ہر چند میں گھر تو نہیں رکھتا ہوں ولیکن — آنکھوں میں رکھوں گا جو مرا یار رہے گا

یہ وعدۂ شب تم جو کیے جاتے ہو پیارے — کیا تب تئیں جیتا ہی یہ بیمار رہے گا

گر ہجر میں اُس کے یہی رونا ہے تو جوشش — کب دیدۂ نم قابلِ دیدار رہے گا

جوشش مت رو دل و جگر کو ۹ کس کا کس کا تو غم کرے گا

یہ بھی ہے کوئی منصفی دیکھ تو اے خطا طلب — آپ تو بے وفا ہوا ہم سے کرے ہے وفا طلب

ہم کو شب وصال میسر ہوئی تو کیا ۴۸ ہے روئے یار آنکھوں میں اپنی بجائے صبح

کرنا جو قتل ہو تجھے ظالم تو کر گزر ۵۷ کیا بار بار دیکھے ہے شمشیر کی طرف

فساد ڈھونڈتا ہے لہو اب کہاں تلک — نشتر پہنچ چکا ہے مرے استخواں تلک

الٰہی کیوں پھنسایا ہم کو دامِ آشنائی میں ۲۶۲ رہیں گے کب تلک ہم مبتلا دردِ جدائی میں

قفس سے چھوڑ مت صیاد تیرے مبتلا ہیں ہم — نظر آتی نہیں اپنی رہائی اِس رہائی میں

ہزار افسوس اے ظالم کہ تو بھی بے وفا نکلا — ملے تھے ڈھونڈ کر اک تجھ سے ہم ساری خدائی میں

تنہائی سے صحبت ہے دن رات جدائی میں — کیا خوب گزرتی ہے اوقات جدائی میں

تب مارے ادب کے ہم دامن نہ ترا تھاما — افسوس کہ ملتے ہیں اب ہاتھ جدائی میں

دل اور جگر کو تو ٹکڑے ہی کیا غم نے — اب جان کا سودا ہے ہیہات جدائی میں

یہ نالہ و یہ زاری یہ خستگی و خواری — جیدھر کو چلوں جوشش ہے ساتھ جدائی میں

رہتا ہوں اُس کے سایۂ تیغِ نگاہ میں — کرتا ہوں زندگی میں اجل کی پناہ میں

نہیں یہ اُس کی مژگاں ترکِ چشم اُس کے سپاہی ہیں ۱۱۷ لیے پھرتے ہیں ہر دم خنجر تر کا نہ پہلو میں ش

متاعِ صبر کو دی آگ جب سے عشق نے جوشش — بہ رنگِ شعلہ دل جلتا ہی رہتا بانہ پہلو میں ش

دل جو بے تاب و بے قرار نہ ہو — مجھ سے صحبت کبھی بر آر نہ ہو ش

شکر صد شکر کہ خالق نے دیا اے جوشش ۱۴۴ لبِ خنداں اُسے اور دیدۂ گریاں مجھ کو ش

ایک عالم کی دل خراش ہی یہ ۱۵۴ آہ ہی یا قلم تراش ہی یہ خف

چشم سے غافل نہ ہوا چاہیے اس کے مقابل نہ ہوا چاہیے شخ

دل کا ضرر جان کا نقصان ہی — اب کہیں مائل نہ ہوا چاہیے اشخ

نہ آنا نہ خط نے کبھی کچھ زبانی — غریبوں پر اتنی بھی نامہربانی ش

اُس رخِ صاف کے آگے جو کبھی آتا ہی — آئینہ اپنا ہی منہ دیکھنے لگ جاتا ہی خ

میں کیوں مرتا ہوں قاتل تشنہ لب ہی سخت حیرانی تری تیغِ نگہ کا زخمی تو نہیں مانگتا پانی ش

کرے کیا وصف جوشش حسن کا تیرے کہ تو وہ ہی — جسے دیکھ آئینے کے منہ میں بھر بھر آئے ہی پانی ش

تیرے مشتاق کے نہ زور نہ زر ہاتھ میں ہی شام سے تا بہ سحر حلقۂ در ہاتھ میں ہی شم

عیب کو میرے سبھی عین ہنر جانتے ہیں بے ہنر ہوں میں ولیکن یہ ہنر ہاتھ میں ہی ش

جوشش اک دن متوجہ اُسے کر چھوڑوں گا — نالہ و آہ کا سر رشتہ اگر ہاتھ میں ہی شم

گر تری تیغ ٹک علم ہوئے — قہر ہو ظلم ہو ستم ہوئے ش

سو فتنہ اُٹھاتے ہی جو ہر آن یہی ہی یہ دل نہیں ہی تو وہ طوفان یہی ہی ش

ہم سے گئے . . . . کعبہ ملی راہ دیر کی جس وقت وحشت آگئی صحرا کی سیر کی تت

آنے ہی نہ دے بادِ صبا کو وہ جفا جو — کوچے میں اگر اُس کے مری خاک نہ ہوئے

کبھی ہنستا ہوں اُس کو دیکھ جوشش ق کبھی رقّت ہی اور آہ و فغاں ہی

کہوں کیا تجھ سے میں احوال اپنا — غرض گاہے چنیں گاہے چناں ہی

گرفتہ دل کرے کیا سیر گلشن ۲۱۶ صبا کیا غنچۂ دل وا کرے گی

عشّاق کے احوال پہ کب اُس کو نظر ہی — وہ آپ دوانا ہی خط و خال پہ اپنے

ظالم نہ کچھ گناہ نہ تقصیر نے قصور — کیوں مجھ سے بولتا نہیں تو آج خیر ہی

اے گلابی مت الجھ منہ لگ کے اُس کے اِس قدر لعلِ لب کے ایک دن ہم بھی پرستاروں میں تھے

نالہ و آہ و فغاں درد و الم سوز و گداز — آہ کیسے کیسے مشفق اپنے غم خواروں میں تھے

سر رکھ کسی چوکھٹ ہی پہ سو رہتے ہیں ہر شب — بالین نہیں چاہیے آرام یہی ہی

کیوں منفعل اتنا ہوئے دے کر مجھے بوسہ جی چاہے تو اب پھیر لو انعام کو اپنے

ہی اُن سے عبث دعویِ اخلاص و محبت — جو صبح کو بیگانہ ہوں اور شام کو اپنے

تمّت

اشعار کے ساتھ اُن صفحات کا شمار ہی جن میں اُن کے ساتھ کے اور اشعار ملتے ہیں۔
اگر کسی شعر کے ساتھ کوئی ہندسہ نہیں تو اس کا مطلب یہ ہی کہ ط میں کسی دوسرے
مقام پر اُس کے ساتھ کے شعر نہیں۔

۸۴/۱۶ پروانے ۶۷/۲ جتنی : جس نے ۸۵/۴ کوئی ۱۵ دل ۸۴/۱۵ آئنے : آتی ۲۵ ریحاں :- بیچاں ۸۳/۱
مسرِ ۲۳ اوروں ۸۱/۱ چھوٹا ہی ۱۴ ۸۰ مائل ۲۷ ہمیں ۷۹/۹ ایاغ میرا ۱۰ فراغ : دماغ
وو ۸۳/۲۳ جائیں ۳۴ سہو ۳۳ کنار ۲۴ ہوئیں ۳۲ ٹکڑے ۲۹ تلوار ۸۲/۱ سفید ۳۱
نکلے ۱۸ اکب ۱۷ سخت جو ۸۶/۹ میں زلف و خط پہ ۱۳ کا : کی ۸۵/۲۱ وصل ۲۳ کی ایک ۸۴/۱۷
نکالے ان نے اُن دنوں ۲۶ شررِ سے رو سامنے ۲۴ نیشتر ۲۲ ہوتے ۱۶ مجھ ۸۷/۹ ہی
رکھتے ۳۲ ہو نہ طرح کس ۱۳ ننگوں ۱۳ کے ۲۹ اچھا ۲۱ ۸ ڈھنگ سے ڈھنگ کوئی ہیں
۸۸ انگ ترے میں رگڑوں ۳۴ نہیں آیا ہی خوش ۳۳ ننگ سے بیلے ہیں
یارو: ۹۲/۱۴ بیجیے ۹۱/۲ دل ۳۴ بہ : یہ ۲۹ نے ۲۶ ہی پہ سنگ رہے ۲۲ دہر میں ۹ سے دل
۹۴/۲۱ گریں ۲۹ سبز ہے جا نہ ۹۳/۲۵ کسی ۲۸ ہو لو ۲۳ کی ۱۳ رل ۸ چلے ۹۲/۱۴ تری ۱۰ ماروں
کی ۲۴ کیا ۲۵ کرے ورنہ ۲۱ زندہ ۲۰ کوئی ۱۷ میں : ہیں ۱۱ - دکھلاتا ۹۵/۹ مینا گریۂ
بلا بلا ۱۰۱/۱۸ فلک ۱۳ طے لبِ ۲۶ بھی اب ہوا نہ ایسا - ۲۴ ۱۰۰ پر نگاہ ۱۴ مارتا ۹۹/۱۳
چاہوں ۱۰۴/۲۱ چاک صد ۱۳ دیے ۱۲ خواب ۱۲ گئے پچھتا ۱۰۳/۱ خمار ۲۸ ۱۰۲ شعلہ ۲۱
کو ۹ دیدہ ۳ ۱۱۰ یہ ۱۰۹/۲۹ یار حائلِ ۱۴ ۱۰۸ آبلہ ۲۶ کی رہنے بھی ۱۴ ۱۰۶ بادشاہی ۲۲
لب ۹ ۱۱۳ میں : کے ۳۴ ٹھہرے ۳۰ کلیجا ۲۰ دے : وہ ۱۸ ۱۱۲ پر ۲۱ سنکار ۸ ۱۱۱
یہ ۱۱۷/۹ پریشاں ۱۱۶/۱۳ راہ ۳۰ یہ ۲۹ ۱۱۵ کہاں ۱۱۴/۶ جدا ۲۰ ہنستے ۱۴ نکالی ۱۳ ہیں
ساں : ۱۲۲/۱۵ سا تناں ۱۲۱/۵ بجز ۱۲۰/۱۴ ہی سوتا ۳۰ پرے : مرے ۱۱۹/۲۵ بال ۱۱۸/۲۲ رکھیو ۱۹
لگا - ۲۸ ہزار ۲ ۱۲۶ ہوئے باندھے ۶ ۱۲۵ سرو ۲۷ کی کوچے ترے کر ۱۲۴/۲۲ غزل ۱۲۳/۱۹

۱۲۸ ۱۹ تجھ سے : کس سے ۲۵ مہرباں : مہر و ماہ ۱۲۹ ۱۴ دل و جگر : جو دل جگر ۸ بھریں
۲۵ نہ گریباں نہ داماں ۱۳۰ ۳ اُس ۱۰ تو ۱۳۱/۱۵ نالہ ۲۲ ارادہ ۱۳۲ ۳ کو ز
۱۷ کی تاب ۲۹ اُس سے بل کھائے پھرتے ۱۳۳/۱ گر : گو ۲۱ پوچھنا ۱۳۴ ۱۳ بہادیا
۲۰ چھٹکارا ۱۳۵ ۲ پہنچے ۵ یا ۲۰ رسوا ہو ۱۳۶/۳۱ کی ۱۳۸/۱۹ اُدھر اپنی ہی صورت ہے
۱۳۹ ۹ جانیں ۱۴۰/۳۱ سمجھائے ۱۴۱/۲۰ آیئے ۴۴ سمجھتے ۱۴۲/۱۷ سائے ۳۰ نراسو و تجیں -
۱۴۴ ۵ تمام ۲۳ ہے - ۳۰ اے گوشہ ۱۴۵/۱۴ دیجیو ۱۴۷ ۲۲ سویرے ۱۴۸/۲ چھوڑ دے
۱۴۹ ۸ خلق ۱۰ قصیدہ ۲۸ بان ۱۵۰ ۱۷ بخیہ ۱۵۲ ۲ ہم کو ۲۷ تہ و ۱۵۳ ۳۰ الٰہی یہ
مہینے ۱۵۷ ۲۳ کہتا ۲۷ ہے : سے ۳۳ فرقت ۱۵۸/۳۴ کعبہ ۱۵۹/۹ اک خو ۱۶۰ ۲۰ نشتی ۱۶۲ ۱۵
در : گھر ۳۴ بخیل ۱۶۴ ۱۳ کہیں اسے ۱۶۵ ۱۵ دیوانہ : مستانہ ۱۶۶ پیچیدگی
۱۶۷/۱۹ کو : کی ۱۶۸/۳۲ تری ۱۶۹ ۸ ترا اے ۱۷۰ ۱۵ اکے : سے ۱۷۶/۱۴ بڑی ۱۶ سیکڑوں
۳۴ اک ۱۷۷/۱۹ آتش ۲۶ مرا ۳۳ حصیر ۱۷۸ ۱۹ حسن و ۱۸۰/۲ دیدہ ۴ برآر ۱۶ بہ ۲۳
دکھا دیے ۱۸۲/۳۱ پاسکتا ہے ۱۸۳ ۱۵ آئی ۲۰ شامت ۲۲ ندامت ۳۴ ۲ جس کے ۱۸۴ ۱۴
تو ۳۳ کوچہ ۱۸۵/۱۲ لگائیں ۲۰ لڑالیں ۲۷ زکریا ۱۸۶ ۵ ہوئے ۳۳ کاسہ ۱۸۸ ۵
ملی ۱۸۹ ۵ نہ ہوئے ۶ میری ۱۹۰ ۱۲ مجھے ، ۱۹۱/۲۷ کی ۳۳ اپنی ۱۹۲/۱۵ و دمری ۱۹۳ ۲ حائل
۲۵ رستخیز ۱۹۴ ۱۳ جانیں ۱۵ کی ۱۹۵ ۲۰ اسلام ۲۸ - اس ۱۹۶/۲ سائے ۵ ارہنے
۱۹۷/۳ زرا - ۱۵ حسرت ۱۸ فنا میں ۱۹۸ ۱۳ اجب کیا کیشِ کفر ۱۹۹ ۲۹ خلائق ۳۳ اُدھر
۲۰۰ ۲ کے : کر ۲۰۱ ۱۴ کیجیے ۲۰۲ ۱۴ بدلے مت تیور ۲۰۳ ۱۴ امتیاز : اعتبار ۲۰۴ ۲۳

# اشارات و مخفّفات

+ قابلِ ترجیح

× غلط ہے

اصلاح : شوق نیموی کی اصلاح

اضافہ: کاتب ن نے سہواً جو الفاظ چھوڑ دیے ہیں اُن کی جگہ مرتّب کی طرف سے اضافہ

ث : تانیث یا مؤنّث

حاشیہ: مصرع کے متعلق حواشی دیکھے جائیں

حسن : تذکرۂ میر حسن یا خود میر حسن

خ : گلزارِ ابراہیم

خہ : ایضاً قلمی اور مطبوعہ نسخوں میں اختلاف کی صورت میں یہ فرق ملحوظ رکھا گیا ہے اگر کوئی شعر مطبوعہ میں نہیں جب بھی خ ہی استعمال ہوا ہے

خ پٹنہ: نسخہ گلزارِ ابراہیم پٹنہ یونی ورسٹی

خ مشرقیہ: نسخہ ایضاً کتب خانہ مشرقیہ بانکی پور

ذ : تذکیر یا مذکر

ش : تذکرۂ شورش

شیفتہ: گلشنِ بے خار مصنّفہ شیفتہ

ط : نسخۂ مطبوعہ دیوانِ جوشش

ع : تذکرۂ عشقی عظیم آبادی

ف : مسرّت افزا

ق : قطعہ

قت: تذکرۂ قدرت وشوق

ک: متروک مرتّب کا متروک سمجھنا ضروری نہیں۔

م : گلشنِ سخن مصنّفہ مبتلا

ن : نسخۂ قلمی دیوانِ جوشش

و : واحد

ہ: اہلِ اُردو یا فارسی دانانِ ہند کا تصرّف لفظی و معنوی

خ ، خہ ، ش ، ع ، ف ، م ، ن کے مرکبات بھی استعمال کیے گئے ہیں ، جیسے شعم ، خمع وغیرہ

